اُسیوقت زہرہ کو رخصت کیا
گذارش کیا سب نے اسے دادگر
ابھی تک تو یہ بات ظاہر نہین
ولیکن جہان مین بجز وصل یار
شہنشاہ نے بھی یہی کی صلاح
دیا حکم جا کر خبر دین اُسے
سنا اُسنے جسدم یہ پیغام غم
کہا شاہ نے اُس سے پوچھو سبب
غریبی کا اپنی نہ لاوے خیال
جوانی کے دن جسکے ڈہل جائینگے
حقیقت مین سچ ہے یونہین ہے نصیب
نہین اوسکی اب تک زبان کو خبر
نہ برآئے جب تک کہ وہ کام دل
بیان کر دیا یہ سب صاف صاف
ولیکن وزیرون نے دی یہ صلاح
اگر اُسکو عیش و عشرت سے انکار ہے
فقط شاہزادی کے آرام کی
غرض جب کہ یہ گفتگو طے ہوئی
وہ رویا بہی اور کہلا کر ہنسا
مین کیونکر کرون ظالمو تکو خبر
مین شاخ بریدہ ہون اُس باغ مین
شب وصل وصلی ہی ملجائینگے
نبی کو غرض سب نے نوشہ بنا
کہرا جب ہوا وہ پہنکر لباس
جو نکلا تو چارون طرف سے جھمیٹ

غضب ہین کہان پیت کیسا پیا
رہے تا قیامت یہ تاج و چتر
مگر خوف سے کہل نجاوے کہین
ہوا ہے نہو گا کچھہ اسکا اُتار
کہ ہو جائے دونون کا باہم نکاح
ذرا شاد شادی سے کر دین اُسے
وہین کر گیا اُس سے آرام رم
وہ کرتا ہے کیون جانکر یہ غضب
مددگار ہے اب شہ خوش خصال
یہ سب ناز غمزے نکل جائینگے
کسیکو یہ ہوتا نہین دن نصیب
خبردار ہے پر شہ بحر و بر
نہین مجکو منظور آرام دل
بس اب آپ شادی سے کہئے معاف
نہ تا ہے ہووے اسیدم نکاح
تو بندہ ہے باعث سے لاچار ہے
دوا ہے تو ہے شکل گلفام کی
وزیرون سے پھر شاہ کو شبہ ہوئی
کہ مین کس بلا مین خدا آ پھنسا
کہ سینہ دریدہ ہون خود بے ثمر
الم سے یہان داغ ہے داغ مین
نگاہے کیا لال کے پہل پائینگے
کہا میرا اچھا ہی آیا بنا
گرے ہو کے بیہوش سب آس پاس
دیا سر پہ اُس گلبدن کے لپیٹ

بلا پھر شیران دمساز کو
نہ لوٹے کبھی شیشہ و نام و ننگ
اُسے آجکل عشق کا جوش ہے
یہی آتش عشق کی ہے دوا
وہ معلوم ہوتا ہے عالی نسب
مگر اوسکو شادی کا غم ہو گیا
کہا مجکو معذور رکہین جناب
یہ اُسکے نصیبون کی کیا بات ہے
اگر حسن و خوبی کا کچھہ ہے غرور
خردمند بولا کہ اے شہریار
مگر مجکو وہ کام درپیش ہے
وہی جانتا ہے جو کچھہ بھید ہے
قسم ہے کہ اے شاہ عالیمقام
یہ سنکر ہوا حکم فرمانروا
نہین شاہزادی کو ہو گا جنون
جو اوسکی تمنا نہ برآئے گی
کہ اتنا تو بیدین کو چین آئیگا
دیا حکم شادی کا سامان ہو
مین عاشق ہون گھتا ہون خود سینہ چاک
یہان آپ رہتی ہے بیل و نہار
رہین دور ہم اپنے دلدار سے
مین انکار کرتا رہا بار بار
نہا کر جو دولہا بنا گلعذار
یہانتک کہ سہرا گرا جہوم کے
خردمند کہنے لگا واہ واہ

کہا مو بمو اُسنے اِس راز کو
ہزار آسمان گرچہ برسائے سنگ
شراب محبت سے مدہوش ہے
نہوویگا آرام اسکے سوا
چھپاتا ہوا اپنے تئین کیا عجب
کیا رحم لیکن ستم ہو گیا
مین ذرہ کہان اور کہان آفتاب
جو اسطور شادی سے انکار ہے
تو یہ ہے سراسر خرد کا قصور
مجھے کد خدائی مین ہے افتخار
کہ جسکے سبب دل ہر آرائش ہے
اُسی سے برآنی کی امید ہے
زبان تک نہ لاؤن گا غیر کلام
کہ اس بات کو ہم نے رکہا روا
نہایت اوسکی حالت ہوئی زشت و زبون
نہ خلوت کی تکلیف دیکھا یگی
کہ دلبر سے دلبر مین آجائیگا
یہ سنکر خردمند حیران ہوا
گریبان کئے ٹکڑے یہین اور سر پہ خاک
مرے آبلون کو تمنائے خار
ملے شاہزادی طلبگار سے
نہ مانا تو اب آپ کہاوینگے خار
تو ٹکڑے کی تہی اور ہی کچھہ بہار
دہن رہ گیا بس قدم چوم کے
چلے باندہ سہرے کو کرنے بیاہ

ہمین پر ہمیشہ مصیبت رہی — خدا کا دیا یہ بھی سر پر سہی

اسی رنج و غم مین وہ شادی ہوئی — مرادین ملین نامرادی ہوئی

ملے گل سے آپس مین حال کلام — ہوئی شاہزادی بہت شاد کام

بچھوڑا کبھی اسنے داماں یار — خردمند کھینچا کیا انتظار

اسے فصل تھا طالب وصل تھا — آسے وصل مین وہ ہی فصل تھا

## وفات پانا شہریار کا اور تخت پر بیٹھنا خردمند ہوشیار کا

کدھر ہے تو اے شاہ پیر مغان — پلا قطرہ مے کہ سوکھی زبان

اگر مجھپہ ہو جائے تیرا کرم — تو جام سفالی ہے پھر جام جم

کبھی سوز ہے اور کبھی ساز ہے — یہ گردون عجب شعبدہ باز ہے

شہنشہ وہان کا کہین شہریار — ہوا بادۂ مرگ سے بیقرار

کہ تھا ساغر زندگی بہ گیا — قضا سے قضا را قضا کر گیا

قیامت کا مرنا ہو شاہ کا — ہوا شور محشر بلند آہ کا

نہ تھا اوس کے لیکن جو کوئی پسر — بٹھایا خردمند کو تخت پر

مصیبت مین کوئی کوئی شاہ ہی — فلک کو عجب رنگ ڈھنگ یاد ہی

میان کی ذرا دیکھنا رسم و راہ — میان بن کے زہرہ ہوئی بادشاہ

خلائق کو خالق کی رکھتی تھی شاد — ہوا خلق مین شہرۂ عدل و داد

مگر دل مین کہتی تھی اے بے نیاز — ملا جلد مجھسے مرا دل نواز

کہین جلد آجائے فرخندہ بخت — اوسیکی امانت ہے یہ تاج و تخت

نہین سلطنت سے مرے کس کام کی — مین لونڈی ہون اس دلارام کی

رہا جب یہی شور شام و سحر — کیا رفتہ رفتہ دعا نے اثر

جو ہو مہربان خالق دوجہان — تو فرقت کہان اور دوری کہان

مع العسر یسرا نے تاثیر کی — ملانے کی قسمت نے تدبیر کی

کیا ایکدن شہ نے دربار عام — ہوا خلق کا اس جگہہ اژدہام

اسی روز بہرام بھی نیم جان — اسی شہر مین آگیا ناگہان

فقیرون کی صورت فقیری لباس — جنون کے خلل سے بہت بدحواس

گیا سب کے ہمراہ دربار مین — بزار و نالان غم یار مین

جو سلطان کو دیکھا اوٹھا کر پلک — تو زہرہ کی سب اوسمین پائی جھلک

بہت دل مین یہ دیکھ حیران ہوا — کہ شہ کیونکہ وہ شاہ خوبان ہوا

ہوا وہم جب یہ کہ ہے یہ صنم — گیا اور آگے بڑھا کر قدم

وہان سے بھی دیکھا بہت غور سے — تو زہرہ نظر آئی سب طور سے

اسی وہم مین دلکو تھامے تھا تمام — کہا شاہ زہرہ شمائل سلام

یہ سنکر جو زہرہ نے دیکھا اودھر — تو آیا نظر سامنے سیمبر

کہا آیئے آیئے شاہ جی — گئے یون ہمین چھوڑ کر واہ جی

اٹھی اور قدمون پہ جا کر گری — کہا تم پھرے آج قسمت پھری

گئے دونون خلوت مین پھر بیقرار — گلے مل کے روئے بہت زار زار

مصیبت کا اپنے کیا سب بیان — پھرے آج تک ہم روان دوان

رہی دھوپ مین بھی ملین دھوپ دھوپ — بدل بھیس یہ کرلیا رنگ و روپ

فقیری مین بھی شاہ جی سر رہے — غم ہجر مین ہم خوشی سے رہے

رہی جنگ جو سے طبیعت لڑی — اٹھائی جو افتاد ہم پر پڑی

بڑھا درد و غم یہ کہ تن گھٹ گئے — وہ سختی کے دن آج سب کٹ گئے

غرض جب ہوئے پاک دکھ سے وہ — تو بیٹھے بہت شاد ہو ہو کے وہ

کیا عرض زہرہ نے اے شاہ ماہ — امانت یہ تیری ہے تخت و کلاہ

وہ ہی زرخریدہ ہو نہین آج سی — مجھے کام کیا تخت اور تاج سے

یہ کہہ دیدیا سب شاہانہ لباس — کیا زیب تن سب زنانہ لباس

دیا چھوڑ زلفون کو رخسار پر — چلے سانپ لہرا کے گلزار پر

لگا سرمہ آنکھون مین وہ ساحری — لگی کرنے عاشق پہ افسونگری

جو دیکھا تو مکھڑے کا تھا اور حال — بھلا بدر نے کب یہ پایا کمال

لگی آنکھ چہرے پہ کرنے قصور — خردمند سہرا ہو گیا رشک حور

وہان سے وہ اٹھکر اسی چال سے — محل مین گئی ایک عجب چال سے

یہ دیکھا تو سب کو اچنبھا ہوا — کہ یارو شہنشاہ کو کیا ہوا

یہ کیون ہمیں بدلا کہان جائیگا ٭ کسے جاکے یہ شکل دکھلائیگا
یہیں اس ناز و خوبی کے وارے گئی ٭ کدہر کو طبیعت تمہاری گئی
وہ پوشاک تہی سانپ کی کینچلی ٭ کہ آخر کو جہٹک مار کے کہینچلی
سنائی پہر اپنی کہانی اُسے ٭ جتایا وہ عشق جوانی اُسے
پہرایا غم ہجر لے دربدر ٭ ہوئی پہر یہان بادشاہ انگر
مجہے پیش تہا بس یہی ایک کام ٭ کہ ہے جسکے تہا عیش و عشرت حرام
کلیجہ مین ٹہنڈک پڑی دل مین چین ٭ گیا اب وہ دن رات کا شور و شین
وہی شاہ اور قابل اوج ہے ٭ ہمارا تمہارا وہی زوج ہے
پڑی شاہزادی کی جسدم نظر ٭ رکہا پہر بتعظیم قدمونپہ سر
عجب حسن ہے اور عجب ڈہنگ ہے ٭ خردمند بہی اس کا پاسنگ ہے
دلونمین غرض شوق غالب ہوا ٭ ہر اک اونمین مطلوب طالب ہوا
مصیبت اٹہائی تو آرام سے ٭ بغل گرم کی دو گل اندام سے
کیا شکر خالق کہ غم سے چھٹے ٭ وہ دن رنج و فرقت کے ہمسے چھٹے
کیا دل سے شاد سارا جہان ٭ ہوئے آپ بہی وصل سے شادمان
کیا عمر بہر عیش بہرام نے ٭ ہمیشہ رہے سیمتن سامنے

کہا شاہزادی نے ایجان من ٭ یہ کیسا لباس آج ہے زیب تن
یہ تقریر سنکر وہ بولی شریر ٭ سہن مین تو زہرہ ہون خستہ زہیر
تری عقل کا پہیر تہا اے لبوا ٭ سمجہتی تہی مجکو جو تو خر دوا
کہ الفت ہوئی مجکو بہرام سے ٭ گئی دین و دنیا کے مین کام سے
نہ آتا تہا لیکن کسیدم قرار ٭ سدا دل تڑپتا تہا لیل و نہار
سو پورا ہوا وہ بہ فضل کریم ٭ ملا آکے مجہسے محب صمیم
نہ خاوند ہو نہیں نہ ابشاہ ہون ٭ فقط تیری دل سے ہواخواہ ہون
یہ کہکر لیا ہاتہہ مین اسکا ہاتہہ ٭ گئی پاس بہرام کے ساتہہ ساتہہ
کہا پہر کہ یہ بہی جوان خوب ہے ٭ یہ محبوب کا اپنے محبوب ہے
جو دیکہا یہان حسن وہ چند کو ٭ گئی بہول دل سے خردمند کو
موافق شریعت کے المختصر ٭ ہوا عقد تینون کا باہم دگر
ملا وصل انکو بفضل خدا ٭ ہوئی دم مین دوری و فرقت جدا
ملی سلطنت اور گلفام دو ٭ تلافی مین اک دکہ کے آرام دو
نہ وحشت نہ صحرا نہ سر مین جنون ٭ خوشی چین آرام ہر دم فزون
خدایا جو فرقت مین ہین مبتلا ٭ انہیں جلد دلبر سے انکے ملا

کدہر ہے تو ساقی جلادے مجہے ٭ شرابا طہورا پلادے مجہے
نشہ جائے دنیا کا آجائے ہوش ٭ مرے دل مین ہو پہر عرفان کا جوش

داستان حسن سوداگرزادہ کی جو زہد و تقوی کا دم بہرتا تہا عشق و محبت سے نفرت کرتا تہا مگر چرخ نے آخرش گوہر کے رشتۂ محبت مین پہنسایا بعد نالہ فروشی و خانہ بدوشی محبوب مرغوب سے ملا

سنا ہے کہ تہا ایک تاجر پسر ٭ حسن نام صورت مین رشک قمر
متاع جہان سے وہ بیزار تہا ٭ فقط عاقبت کا خریدار تہا

ہدایت اسے یون ہوئی غیب سے ٭ کہ اسباب دنیا ہے پر عیب سے
سراسر یہ دولت ہے حق کا وبال ٭ اگر ہو تو کر جمع ال آل
لہو چشم گریان سے بہتا ہوا ٭ وہ جنگل مین پہنچا یہ کہتا ہوا
کہا پہر کہ اے خالق انس و جان ٭ یہ در چھوڑ کر کوئی جاوے کہان
غرض یہ کہ وہ عاشق نیم جان ٭ یہی شعر کہتا تہا ورد زبان
سمجہ کر یہی فہم و ادراک سے ٭ ملا خاک مین جو بنا خاک سے

جہنم ہے اس قفل چپ کی کلید ٭ حسد اجسکی ہر دم ہی دل مین مزید
غرض ڈر کے قہار کے قہر سے ٭ چلا سوے صحرا حسن شہر سے
اگر اے حسن تم بہی کچہ نہین ٭ تو پہر جان لینا کہین کے نہین
دکہا دے مجہے تو رہ مستقیم ٭ گنہ گار ہون اے غفور الرحیم
جو شہر خموشان مین ہوتا گذر ٭ تو فریاد کرتا تہا وہ دو پہر
حقیقت مین یہ ہی ہے اصلی مکان ٭ بس و پیش آنا ہے سبکو یہان

مگر سب ہین اہن دی نکو بھولے ہوئے
حیات دو روزہ پہ پہولے ہوئے

غرض سر بصحرا حسن بیقرار
یونہین روتا پہرتا تہا زار و نزار

قضا را اسی حالت زار مین
وہ پہونچا کسی دشت پرخار مین

جسے لوگ کہتے ہین ریگ روان
دہکتی تہی پانی کے بدلے وہان

پڑی مغز مین دہوپ سے کہل ملی
یہ گرمی تہی اسجا کہ توبہ بہلی

وہ جنگل نہ تہا گرۂ نار تہا
قیامت تہی محشر کا آثار تہا

نکالے ہوئے خار صحرا زبان
اشارے سے کہتے تہی یارب امان

زمین سے لگا چرخ تک آگ تہی
یہ خورشید بے مہر کو لاگ تہی

کہا تو ہی مالک ہے اے ذوالجلال
خدا جانے کیا ہوگا اُس غم کا حال

دہوان جبکہ ہوتا تہا موںھ سی نمود
تو پڑہ پڑہ کے کرتا تہا دم یا ودود

جو دیکہا تو پانی نہ تہا دور دور
کہا رو کے اب رحم کر یا غفور

گیا اس دعا نے حسن کی اثر
ہرن دور سے ایک آیا نظر

وہ سمجہا یہ ہے قدرت ذو المنن
یہان ورنہ آیا کہان سی ہرن

یہ کہہ سنکے وہ تشنہ لب نیمجان
ہوا اسکے پیچہے ہی پیچہے روان

بہشت برین کا نمونہ تہا وہ
فضا مین ارم سے بہی دونا تہا وہ

پہر اسپر ہو سبزہ کا کیونکر بیان
حقیقت مین تہا سبزۂ نوخطان

شجر جیسے معشوق ہون سبز پوش
اڑین دیکھ کر جنکو رضوان کے ہوش

کہین نخل میوہ کہین نخل گل
نمونہ تہا فردوس کا گل کا گل

حسن کو جو پانی وہان مل گیا
شگفتہ ہو گل کی طرح کہل گیا

غرض تشنہ لب کی زبان نم ہوئی
کلیجہ کی سوزش ذرا کم ہوئی

غرض جب کہ آیا ذرا دم مین دم
تو آگے بڑہایا وہان سے قدم

نہ معلوم تہا آنکھ لگ جائیگی
دل نیمجان پر بلا آئیگی

چلا ایک جانب غرض بے خبر
درختون کو گنجان سا دیکھکر

قضا و قدر کی ہین گل کاریان
بنی ہین بہت مختصر کیاریان

گل و یاسمن موتیا کی مہک
بہری ہے زمین سی لگا چرخ تک

جوان اور لڑکو نکو وہ جوش ہین
جو بڈہے ہونکو دیکہو تو بیہوش ہین

نہ کہاتا نہ پیتا نہ سوتا تہا وہ
سدا خوف خالق سے روتا تہا وہ

نہ انسان کا اُس جا نہ حیوانکا نام
اگر تہا تو تہا اوس کو جینا حرام

نہ دریا نہ چشمہ نہ تالاب تہا
بدن پر پسینے کا سیلاب تہا

طپش سے جگر مین پہپولے ہوئے
سمندر وہان جلکے ہولے ہوئے

فرشتو نکے جلتے تہے اڑتے مین پر
وہان خضر آتے نہ تہے بہول کر

ہوئے ریگ ماہی کے جلکر کباب
جو ذرہ تہا محشر کا تہا آفتاب

حسن وہان جو پہنچا تو گہبرا گیا
اُسے روز محشر کا یاد آگیا

غرض دل جگر دونو جلنے لگے
دہوان بنکے موںھ سی نکلنے لگے

ہوئی اور جب تابش آفتاب
ہوا تشنگی سے کلیجہ کباب

پلادے مجہے آب کوثر کا جام
نہین مین ہوا تشنگی سی تمام

اشارہ سے اوسکو بلاتا ہوا
چلا راستہ سا بتاتا ہوا

حسن اُٹھ کے تم اسکے پیچہے چلو
پہر آگے مقدر ہے جو ہو سو ہو

ذرا بڑہ کے آگے ملا ایک باغ
معطر ہوا جس کی بو سے دماغ

زمین صاف ایسی تہی اور آبدار
کہ ہون جسطرح عارض گلعذار

بچہا تہا زمرد کا کوسون مین فرش
دماغ زمین کہچ گیا تا بعرش

اکڑتے ہون مستی مین جیسے جوان
وہ رفعت کہ ہوجائے پست آسمان

کہین نہر تہی اور چشمہ کہین
ندیکہا تہا ایسا کرشمہ کہین

جہکا اور پہلے تو سجدہ کیا
پہر ہاتہون سی بہر بہر کے پانی پیا

اکیلا لب نہر ٹہلا کیا
تراوت سے دل اُسکا بہلا کیا

کہا سایہ مین چلکے اب سوئیے
کسی ڈہب سے دل کی تپش کہوئیے

کسی بت کا سایہ جو پڑ جائیگا
تو سر ہی پہ سنگ قضا آئیگا

وہان جاکے کیا دیکہتا ہے حسن
کہ تکیہ ہے اور گرد اُسکے چمن

لگے ہین شجر بر لب آب جو
صبا ناز کرتی ہے ہر چار سو

حقیقت تو یون ہے وہ چہوٹا سا باغ
بہشت برین کا تہا چشم و چراغ

یہ سوچا حسن جبکہ پہنچا وہان
ملے خضر بیٹھے بٹھاے ہمین
فقیرون کی صورت بنائی ہوے
نہ کنگھی نہ چوٹی نہ مسی سے کام
چھپائے سے معشوق چھپتا نہین
چھپایا تو ہر چند اُسنے مگر
وہ کاکل نہ تھے رخ پہ ڈالے ہوے
بت سیمتن تھا وہ حاصل کلام
لہو ہوکے آنکھون سے دل بہ گیا
حرم تھا جہان اب وہان دیر ہے
یہ مذہب جو پوچھو بہت نیک ہے
مگر میرا اس جا یہ ہے مدعا
کمائی حسن کی کمائی ہوئی
ہوا تیر مژگان کلیجہ کے پار
کلیجہ مین چبھنے لگی پھانس سی
لہو چشم گریان سے بہنے لگا
ذرا چشم تر کا ہنر دیکھیے
نہ دل کا ہے کچھ نہ جی کا خیال
تمہاری محبت نے مارا ہمین
سُنی جبکہ آواز اوس ماہ نے
چھپا جبکہ نظرون سے وہ ماہرو
نہ سر کی اوسی جا پہ بیٹھی رہی
کہا بندگی اے ستودہ صفات
دکھاتی ہے ظالم نے لوٹا مجھے
کیا تیغ ابرو سے گھائل مجھے

کہ رہتا ہے کوئی رسیدہ یہان
قدم اُنکے موسلے دکھائی ہمین
عجب ناز سے سر جھکاے ہوے
سمجھتی تھی آرایش تن حرام
بُرا ہو تو خود دل مین گھبتا نہین
کہین جا بھی سکتا ہے اسکا اثر
گلستا نمین تھے سانپ پالے ہوے
پریزاد دیکھے تو ہووے غلام
وہ سب زہد و تقوی دھرا رہگیا
محبت مین ایدل عجب سیر ہے
یہان کفر و اسلام سب ایک ہے
کہ الفت بلا ہے بلا ہے بلا
کہان آنکے رونمائی ہوئی
تڑپنے لگا ہوگیا بیقرار
اُسیوقت رکنے لگی سانس سی
یہ بہکا کہ چلا کے کہنے لگا
خدا کے لئے پھر ادہر دیکھیے
فقط آپ کے ہجر کا ہے ملال
جلاؤ جلاؤ خدارا ہمین
تو سمجھی کہ تاثیر کی چاہ نے
تو گرنے لگا اشک کی جا لہو
کہ اُسکو حسن سے نہ تھی آگہی
ذرا میری سن لیجئے ایکبات
سمجھنا نہ زنہار جھوٹا مجھے
کیا چشم جادو سے مائل مجھے

اوسیکا ہے یہ فیض ہر آئنین
گیہ کہکر جو دیکھا ادہر اور اُدہر
وہین پاس تکیہ کے بستان مین
مگر حسن ہووے تو گو کچھ نہو
بگڑتا نہین جو پریزاد ہے
حسن تھا نہ اُن میلے کپڑون باند
قیامت تھی قامت سے اُسکے خجل
حسن نے جو دیکھا یہ حسن و جمال
محبت ہوئی درد بڑھنے لگا
نہین کام کچھ اسمین تقلید سے
یہ مشہور ہے عاشق خستہ تن
کسیکی یہان پیش چلتی نہین
کیا حضرت عشق نے انتظام
ز سر تا قدم آگ سی بھر گئی
نہ طاقت رہی اور نہ تاب و توان
ارے او پریزاد او رشک حور
چلی جان اے جان سنبھالو ہمین
ہماری تمہین دین و ایمان ہو
جو جیتے رہے تمپہ مر جائینگے
سمجھتے ہی یہ شرم سے مر گئی
مگر ایک بڑھیا بڑی ذیشعور
حسن کا محبت سے یہ سر پھرا
مجھے ہاے لالے پڑے جان کے
قسم ہے کہ ہوش و خرد لیگیا
دوا کیجیے اب ذرا غور سے

نہین باغ اور اس بیابان مین
تو ایک غیرت حور آئی نظر
وہ بیٹھی تھی فردوس کے دھیان مین
یہ خود کھینچ لیتا ہے انسانکو
کہ یہ حسن دولت خداداد ہے
چمکتا تھا بدلی مین جیسے کہ چاند
کھڑا تھا الگ سرو بھی پا بہ گل
گیا بھول دُنیا و دین کا خیال
اُسی بُت کا کلمہ وہ پڑھنے لگا
مگر ہان فقط یار کی دید سے
کبھی شیخ ہین اور کبھی برہمن
قضا کی طرح یہ بھی ٹلتی نہین
کہا پارسائی نے میر اسلام
نظر کیا ملی کام ہی کر گئی
ہوے اشک پاؤنکے بدر روان
نہین چاہیئے ہمسے اتنا غرور
ذرا خاک پر سے اُٹھا لو ہمین
کلیجہ ہو دل ہو نہین جان ہو
محبت مین ہم نام کر جائینگے
اوٹھی اور پردے مین اُٹھکر گئی
جو بیٹھی تھی اُس گل سے تھوڑی سی دور
کہ بڑھیا کے قدمو نپہ جا کر گرا
مین اس باغ مین لٹگیا آنکے
فقط دل پہ اک داغ سا دیگیا
کہ آرام ہووے کسیطور سے

یہ مانا کہ تم تو مسیحا نہیں
مگر ہے مسیحا بھی میرا یہیں

اگر قم باذنی سنا دے مجھے
تو مشکل نہیں ہے جلا دے مجھے

یہ کہہ دو کہ بس اب نکل آئیے
بہت لن ترانی نہ فرمائیے

غریب الوطن ہوں غریب الوطن
پئے سازِ دیدار کو جان من

تڑپ کر یہیں دم نکل جائیگا
بھلا آپ کے ہاتھ کیا آئیگا

سُنی جبکہ بڑھیا نے یہ واردات
تو کہنے لگی دھر کے ماتھے پہ ہات

میں سمجھی کہ گوہر یہ مرتا ہے تو
ارے کیوں غضب دل یہ کرتا ہے تو

ذرا ہوش میں آ طبیعت سنبھال
کہاں تو کہاں وہ ستودہ خصال

وہ بیزار ہے مرد کے نام سے
نہیں کام دنیا کے کچھ کام سے

محبت میں خالق کے لیل و نہار
تڑپتی ہے رہتی ہے بے قرار

کبھی رات یا دن کو سوتی نہیں
کوئی وقت بیکار کھوتی نہیں

وہ ہے پارسا عابدہ زاہدہ
بھلا اس سے الفت کا کیا فائدہ

ارے او دوانے تجھے خیر ہے
مگر جان سے اپنی کچھ بیر ہے

یہاں دام الفت نہ پھیلائیو
کہیں اور ہی دل کو بہلائیو

یہ سنکر حسن اور رونے لگا
بُرا حال فرقت سے ہونے لگا

کہا مائی بس ہم تو اب مر چکے
جو باقی تھے دم زیست کے بھر چکے

خیال صنم دل سے جاتا نہیں
رہا وصل وہ ہاتھ آتا نہیں

مسیحا ہی ہو جب کہ نامہرباں
تو پھر زندگی کا ٹھکانا کہاں

ذرا دیکھنا آکے گوہر مجھے
دکھاؤنگا الفت کے جوہر تجھے

کہا پھر کلیجہ وہیں تھام کے
فدا لاکھ دل سے میں اس نام کے

اسی نام پر جان گنوائینگے ہم
یہیں اپنی تربت بنائینگے ہم

کوئی زیست کا اب ٹھکانا نہیں
میں ہشیار ہوں کچھ دوانا نہیں

کہاں آکے الفت کے پالے پڑے
جہاں زندگانی کے لالے پڑے

سنا ہے کسی سے یہ میں نے کہیں
کہ مرنے پہ بھی عشق جاتا نہیں

خدا کی قسم یہ وہ آزار ہے
کہ جسمیں مسیحا بھی لاچار ہے

دل آتا نہیں جب تک آتا نہیں
اگر آ گیا پھر یہ جاتا نہیں

جو بیمار ہو جائے عاشق مزاج
تو کس جا کرے اپنا جا کر علاج

دوا کون سی عشق کو راس ہے
بجز وصل کے سود کس پاس ہے

یہ سب حال سن سن کے وہ پیرزن
لگی کہنے شفقت سے سن اے حسن

یہاں ایک درویش ہے باکمال
اوسکی یہ لڑکی ہے فرخندہ فال

وہ بیٹھا ہے دنیا سے منھ موڑ کے
قبیلہ و گھربار سب چھوڑ کے

رسیدہ ہے اور عاشق کردگار
سمجھتا ہے دنیا کو ناپائدار

یہ لڑکی بھی اوسکو بُرا جانکے
خوشی سے رہی ہے یہیں آنکے

ملے مفت میں گنج کیجے تئیں
کسی طور سے یہ تو ممکن نہیں

مگر تجھپہ اب رحم کھاتی ہوں میں
بہت سہل نسخہ بتاتی ہوں میں

اگر میرا کہنا بجا لائے گا
تو بیشک تجھے یار مل جائیگا

دوا چاہیے درد دل کی اگر
تو محبوب کی اپنے تقلید کر

فقیرانہ تو بھی بدل کر لباس
یہیں بیٹھ رہ باغ کے آس پاس

مصلا و تسبیح و جبہ سنبھال
محبت کو دنیا کی دل سے نکال

اگر عشق ہے جان غمناک میں
تو بیشک ملا دے اسے خاک میں

بنا لے ریاضت سے کچھ ایسا حال
کہ آتا نہیں کام حسن و جمال

دل پارہ پارہ ہو کشتہ اگر
تو رکھتا ہے یہ کیمیا کا اثر

ولیکن یہ سیماب مرتا نہیں
کبھی سوز دل سے ٹھہرتا نہیں

مگر ظاہرا اسکو تو مار کے
قدم زیست میں دیکھ لے یار کے

دکھانے کو ہو عشق پروردگار
اگرچہ رہے سر میں سودائے یار

جپتا رہے یہ نقش تسخیر ہے
فقط وصل دلبر کی تدبیر ہے

نہیں عشق میں یاد مولیٰ کہاں
خبر ہے سمجھتا ہے سارا جہاں

رہا تو جو چندے اسی حال میں
تو پھنس جائیگا خود ہما جال میں

سبب یہ کہ اس ماہرو کا پدر
تجھے پارسا متقی جان کر

اگر عقد کر دے تو تعجب نہیں
کہ کرتا ہی ہے آخرش کو کہیں

سنایا جو یون مژدہ وصل یار
بہا اشک گردن مین سیلی ڈال
کہا اے شہ حسن ماہ منیر
محبت بہی کیا چیز ہے واہ جی
الگن شمعرو سے وہ اپنے لگا
زبان پر صمد دل مین روے صنم
غرض قول اپنا نبہا گیا
نگر دیر کعبہ یہ سب ایک ہے
وہ مجنون کے ہی ڈہنگ پر آگیا
غم ہجر کہا کہا کے اُٹہون پہر
یہ آفت پڑی جان غمناک پر
وہ آلودہ خاک جسم نزار
تو اُس غیرت مشت کا پدر
عجب حال دیکہا تن زار کا
بنایا ہے یہ کچہہ ریاضت سے حال
کیا ترک یک لخت آرام کو
ہمین ہین کہ پہرتے ہین یون دربدر
جو اللہ کے خاص محبوب ہین
یہانتک کہ دل مین پڑی صلاح
بتائی تہی جسنے حسن کو یہ راہ
جو کچہہ کام ہو ہمسے فرمایئے
بہت پارسا مرد درویش ہی
فقیر ایسی صورت کا ہمنے کہین
غرض عقد گوہر ہوا اُس سے اگر
مجرد ہے تارک ہے اور متقی

حسن اور بہی ہو گیا بے قرار
پریشان کیئے رخ پہ سنبل سے بال
ہوئے آپ کے عشق مین ہم فقیر
گدا ان کے ہم ہو گئے شاہ جی
صنم من کی سمرن مین جپنے لگا
محبت کا کرنا ہے بیشک ستم
بنا جیسے سبحہ ہلائے گیا
جو بن آئے جس سے وہی نیک ہے
غم ہجر آخر اُسے کہا گیا
وہ پیتا تہا اوپر سے خون جگر
کہ خاکا سا وہ رہگیا خاک پر
ملا خاک مین بنکے خط غبار
گیا تہا لہو جسنے دل اور جگر
خزان مین یہ عالم نہو خار کا
حقیقت مین ہے یہ کوئی باکمال
رہا جسم نامی فقط نام کو
اُڑاتے ہوئے خاک شام وسحر
وہ کب اس ستمگر سے مغلوب ہین
کہ ہوجاے گوہر کا اس سے نکاح
کہ آویگا یون ہاتہ وہ رشک ماہ
کہ آنکہون سے اُسکو بجا لایئے
خدا کی محبت مین دلریش ہی
کبہی عمر بہر بہی دیکہا نہین
تو اچہا ہے ہین دونو عالی گہر
اطاعت مین ہی اُسکا نفس شقی

وہین سے اُٹہا کر ملی منہہ پہ خاک
وہ رونق وہ زیبایش تن گئی
تمہاری محبت مین گہر در تجا
اوسی جا حسن نے غرض بیٹہکر
لیا صاف منہہ پہیر اسلام سے
گیا زہد مین بہی نہ دیوانہ پن
نہ تہا عاشق روے پروردگار
حسن کا لگا حال ہونے تباہ
یہہ تاثیر تہی آہ جانسوز مین
بدن رفتہ رفتہ یونہین گہلگیا
ہوئے جزو کل جسم بیجان کے
غرض جبکہ سر سے سنیچر ٹلا
گیا سیر کرتا ہوا ایک دن
کہا دل مین یہ کوئی درویش ہے
گہٹا یہ کہ تار نظر ہو گیا
تصور مین سولے اکے بیہوش ہے
سدا جان بیجان کے صدمے سے
یہ کہکر پہر اپنی جگہہ آگیا
اسی سوچ مین تہا وہ فرخندہ فال
کہا سائین بیٹہے ہو کس فکر مین
یہ سنکر وہ بولا کہ اے پیر زال
نہ پیتا ہے کچہہ اور نہ کہاتا ہی وہ
فرشتہ ہے یا جانے انسان ہے
کہا پیر زن نے کہ ای پاک دم
پہنسے گا وہ کیون درد وآلام مین

گریبان کو اپنے کیا چاک چاک
فقیرون کی صورت غرض بنگئی
لیا جو گیا بہیس تن پر سجا
جہکایا سر بندگی خاک پر
یہ حاصل ہوا عشق ناکام سے
وہ گاتا پہرا مسجد و نین بہجن
حقیقت مین تہا طالب وصل یار
ابہری ہے محبت خدا کی پناہ
کہ طاقت ہوئی طاق دور فرین
یہ پردہ جو تہا روح کا کہل گیا
صبا لے اُڑی اوسکو بو جا مکے
اور آیا حسن کا ستارہ بہلا
تڑپتا تہا جس جا حسن بار بن
رہ اتقا اوسکو درپیش ہے
تلاش خدا مین یہ خود کہو گیا
عجب عشق ہے واہ کیا جوش ہے
اطاعت مین نفس دنی کی ہی
حسن کا طریقہ غرض بہا گیا
کہ اتنے مین آئی وہی پیر زال
خلل آگیا آج کیون ذکر مین
یہان ایک آیا ہے صاحب کمال
حقیقت مین سائین ہی دانا ہی وہ
مگر عاشق روے رحمان ہے
وہ درویش سالک ہی ثابت قدم
یہ عنقا نہ آویگا اس دام مین

مگر تیری خاطر سے جاتی ہون مین
یہ کہکر وہ آئی حسن کے قریب
کیا نالہ دل نے دل مین اثر
کہا اے بڑی بی کرم آپکے
مگر اسقدر اور احسان کرو
مبارک ہو اے پیر روشن ضمیر
کہ افسانہ حسن افسون ہوا
یہ سنتے ہی درویش شادان ہوا
نہ تھے پھول لالے کے چار وطرف
جوانان گلزار رشک چمن
حسین تھے کہ وہ سرو شمشاد تھے
ہلاتی تھی پنکھا صبا جابجا
زبان سے یہ سوسن کی نکلا دہین
ہوا آخرش عقد اُس ماہ کا
شب وصل وصلی سے داخل ہوئے
مگر اکدن یاد کر کے وطن
پر اب شوق ہے دلمین ماں باپ کا
نکل کر چلا گھر سے وہ آفتاب
کہ تا مین بھی چالاک و چست ہون
بغل مین ہو ہر وقت رشک قمر
گل عیش و عشرت اڑاتے ہوئے
مہ و مہر مشعل دکھانے لگے
قضا کار جو کچھ کہ تھا زاد راہ
نہ تھی دمین طاقت نہ تھا دم مین دم
رہے ایک مدت اسی قہر مین

ذرا دیکھ کیا گل کھلاتی ہون مین
کہا ہنس کے سنتا ہی او خوش نصیب
ہوا ملتجی آپ اوس کا پدر
ادھر آؤ چومون قدم آپکے
کہ جلدی سے شادیکا سامان کرو
لگا جاکے پورا نشانہ پہ تیر
مری گفتگو پر وہ مفتون ہوا
اوسی وقت شادیکا سامان ہوا
وہ تھے شمع و بلکہ مشعل بکف
ہوئے آن کے رونق انجمن
قیامت کے قد تھے پریزاد تھے
غرض قابل دید جلسہ ہوا
کہو آج بلبل کو زہرہ جبین
یہان آکے عقدہ کھلا آہ کا
مزے دین و دنیا کے حاصل ہوئے
ہوا دل مین مضطر بہت یا حسن
چلے جائین گر حکم ہو آپ کا

گردون دمدمہ ایکدم مین وہ دم
ترے درد دل کی دوا ہو گئی
یہ سنتے ہی وہ غیرت نام و ننگ
بچایا تمہین نے غم ہجر سے
غرض جاکے پھر اُسنے درویش پاس
وہ گویا وہ عشق سے مست تھی
مگر عقد جلدی سے کر دو کہین
بچھا فرش سبزہ چمن چمن
شجر آنکے سرو چراغان ہوئے
کوئی گلبدن اور کوئی گلعذار
غضب کی ہی نرگس بھی عاشق مزاج
کیا بلبلون نے ترانہ شروع
سمان بندھ گیا سب گئے جھوم جھوم
ملا گل تو گل کی طرح کھل گیا
رہے چند مدت وہ دونو بہم
اوسیدم کہا جاکے درویش سے
کہا جاؤ سونپا خدا کو تمہین

## جب حسن گوہر کو لیکر وطن کیطرف روانہ ہوا تو راستہ مین قید ہو گیا عشق اور محبت کا بہانہ ہوا

خضر سے بھی بہتر ہے ایسا سفر
بیابان کو گلشن بناتے ہوئے
اونہین راہ پر خضر لانے لگے
اسے کہا ارٹکے ہوئے وہ تباہ
پھر آکے سینہ مین درد و الم
پھر آخر کو پہنچے کسی شہر مین

چلے ساتھ دونون مہ و مشتری
سفر کو جو باہم چلے رشک حور
یہ دیکھا تو چرخ آ گیا طیش مین
بھروسہ رہا اور نہ توشہ رہا
غرض بیٹا فاقونسے بھرتے ہوئے
وہان کا جو تھا صاحب تاج و تخت

کہ گوہر ہی کا دم بھرے دمبدم
بہت سہل حاجت روا ہو گئی
یہ پھولا کہ جامہ ہوا تن پہ تنگ
یہ کار مسیحا ہوا خضر سے
کیا مکر و حیلہ سے یون التماس
مگر تیری قسمت زبردست ہے
کہ ایسون کی ہانکا ٹھکانا نہین
بنا سائبان اوسکا چرخ کہن
مہ و مہر سے بڑھ گئے تابان ہوئے
سمن بو کوئی کوئی رشک بہار
لگی تاک لے کہنے یہ کیا ہے آج
ہمہ گوش ہو کر ہوئے گل رجوع
لیا گل نے بلبل کا منہ چوم چوم
ریاضت کا آخر صلہ مل گیا
اُسی جا فراغت سے بے درد و غم
رہے آج تک ہم یہان عیش سے
مگر دل سے مت بھول جانا ہمین
پلا جلد ساقی مجھے بھی شراب
بہت دن سے کچھ خود بخود سست ہون
دکھاتے ہیں اپنی جلوہ گری
زمین آپ سے بنگئی فرش نور
حسد کہا کے ڈالا خلل عیش مین
فقط آپ یا غم کا گوشہ رہا
چلے شکر خالق کا کرتے ہوئے
عجب مرد جاہل تھا شوریدہ بخت

جہالت مین رہتا تہا شام و سحر
وہ دل بہر کے کرتا تہا ظلم و ستم
وزیر چنین شہریار جہان
تو گوہر نے رو کر حسن سے کہا
اُٹہو ڈہونڈہ کر لاؤ بازار سے
کہا دل مین اے وای بخت نگون
سنا لے جہان تک تری دل مین ہے
غرض جا کے ریشم فراہم کیا
اُسے کر کے پہر سوئی سے تار تار
اڑے ہوش مانی و بہزاد کے
دیا پہر حسن کو کہ لے بیچ لا
خریدار آنے لگے اس طرح
کمر بند کیسا کرامات تہی
محبت مین جب یون زمانہ ہوا
اُسے دیکہتے ہی وہ ظالم شریر
ہوا حکم محبس دکہاؤ اُسے
دہائی بہی دی اور بہت دہوم کی
پہر اُسپر تماشا ہے یہ بے نظیر
وہ معشوق سے بہی نہین جو کہا
کیا قید تنہا کسی برج مین
چنانچہ کوئی مرد عاشق مزاج
نہ سمجہی مگر یہ کہ یہ بد نصیب
ہوئی پہاڑ کر جب گریبان سحر
مین سمجہی تہی دلین کہ ہوگا حسن
ہوا ایک ایک فضل پروردگار

نہ رکہتا تہا کچہہ مملکت کی خبر
رعایا کا تہا ناک مین اس سے دم
جہان چون نگیر و قرار جہان
کہ جاتا نہین اب یہ صدمہ سہا
چہٹین تا کہ فاقہ کے آزار سے
مصیبت کا کلمہ صنم سے سنون
مصیبت یہان آب و گل مین ہے
اوسیوقت گوہر کو لا کر دیا
بنایا کمر بند رشک بہار
لیئے چوم ہاتہہ اس پریزاد کے
وہ سنتے ہی بازار کو لے چلا
کہ بلبل چمن پر گرے جس طرح
کہ خلق خدا سات ہی سات تہی
تو قیمت کا کیا پہر ٹہکانا ہوا
بنایا تہا سلطان نے جسکو وزیر
بس اب سامنے سے ہٹاؤ اُسے
مگر کون سنتا تہا مظلوم کی
کہ گوہر پہ عاشق ہوا وہ وزیر
زمانہ ہے ایسون ہی کے تہو کتا
رہی جیسے گوہر سے درج مین
سمجہہ سوچ کے اسکا دلین علاج
نہین یار ہان یار کا ہے رقیب
تو شکل اس ستمگر کی آئی نظر
مگر خار نکلا بجائے چمن
دکہائی دیا ایک اشتر سوار

وزیر ایک جو تہا مدار المہام
سنا ہے کہ ہر ایک پیر و جوان
غرض جب وہ پہنچے غریب الوطن
ذرا سا ہی ریشم ملے گہر کہین
یہ سنکر وہ بیتاب ہوتا ہوا
اُٹہاوے وہ اسطرح رنج و محن
اوٹہاوینگے سختی سہینگے کڑی
وہ رشک پری لیکے شادان ہوئی
عجب اوسمین کہا تہا کچہہ نک ڈہنگ
یہان تک غرض کار سوزن کیا
وہان جا کے جدم دکہایا اُسی
ہوئے زہرہ و مشتری مشتری
خریدار اپنے دل و جان سے
یہ قیمت بڑہی اسکی بازار مین
حسن سے لگا کہنے اے بے شعور
وہ بیچارہ فریاد کرتا رہا
پڑین آخرش پاؤن مین بیڑیان
مگر اصل سے جو کہ بدذات ہی
پکڑوا کے گوہر کو بلوا لیا
سنا جس کسینے یہ حال زبون
گیا رات کو اور پہینکی کمند
جدہر وہ چلا یہ بہی پیچہی چلی
کہا پیٹ کر ہائے یہ کیا ہوا
یونہین مضطرب جبکہ ہونے لگی
وزیر اوسکو وہ بزدلا جا نکے

اسے سونپ رکہا تہا سب انتظام
یہی شہر رکہتا تہا ورد زبان
اُٹہا کر وہان درد و رنج و محن
تو بچتے ہین غم سے نہین تو نہین
چلا سوے بازار روتا ہوا
اے لغو ہی لعنت اے چرخ کہن
نصیبون سے افتاد ہمپر پڑی
کہا خوب ہی مشکل آسان ہوئی
کہ تہے دیکہکر نقش ارژنگ دنگ
کہ ریشم کو گل گل کو گلشن کیا
تو آنکہون سے سبنے لگایا اُسے
لگے آرزو اوسکی کرنے سبہی
چکانے لگے اوسکو ارمان سی
کہ آخر کو پہونچا وہ دربار مین
چورا کر یہ لائے ہین پیش حضور
دم سرد سینے سے بہرتا رہا
رگڑتا ہی وہ رہ گیا ایڑیان
بدی اوسکی اُسکے سدا سات ہے
ستمگر نے بے آبرو کردیا
گرانے لگا چشم پرنم سے خون
اوتر آئی اُس جا سے وہ ہوشمند
خبر گردش چرخ کی کچہہ نہ لی
کہان سے لگا ساتہہ یہ مردوا
تو گر کر اوسی جا یہ رونے لگی
چہپا غار مین خوف سے جان کے

مگر اصل مین وہ کوئی اور تھا
وہ پہلا خریدار یا بوالہوس
بس اتنے ہی مین آن پہنچا وزیر
یہ سنکر اُسے ساتھ اپنے لیا
ہوئی دوڑ دہوپ آخر اسطور کی
بڑا رحم دل اور حاکم تھا وہ
بلاکر کہا رحم سے اے سوار
کیا عرض اے شاہ فرخندہ فال
رسائی سے سمجھو ذرا فہم کی
یہ لونڈی ہے میری مگر بیوفا
حقیقت مین یہ بات ہے اےحضور
کہین دیکھکر اِس کا حسن وجمال
ہین لاچار کیا بس مرا چل سکے
مگر لطف سے رات جب ڈہل گئی
مناسب سمجھہ کر یہ کی کاہلی
ہنسی کی جگہہ لب پہ نالے ہوئے
کہا حضرت دل بہلتے نہین
یہی شور و فریاد تھی بار بار
غرض دیکھکر اسنے یون بیقرار
کہ اتنے ہی مین آن پہنچا وزیر
یہ سنکر بڑا شاہ تشویش مین
اسیواسطے اس پہ احسان کیا
انھین سات رکھا حوالات مین
کہا سچ بتا اے ستودہ صفات
کہا یہ تو قصہ ہی کچھہ اور ہے

مگر اسکا عاشق بہر طور تھا
رہا جبکہ پیچھے چلا کچھہ نہ بس
کیا اوسکو یہ بات سنکر اسیر
پھر آگے چلا اوس کا پیچھا کیا
کہ سرحد مین پہنچے کسی اور کی
حقیقت مین شاہی کے قابل تھا وہ
بتا کیون ہے تو اسقدر بیقرار
مری خاص وجہ ہے یہ خوش جمال
نہین ہے کہین بھی ذرا وہم کی
چلی آئے ہے گھر سے ہوکر خفا
کہ زوجہ ہے فدوی کی یہ رشک حور
ہوا حضرت عشق کا پائمال
بہلا مور سے مار کب پل سکے
تو میری بھی ایک گھات تھی چلگئی
اوسیدم ترے ملک کی راہ لی
نزاکت سے پاؤن مین چھالے ہوئے
کسی ڈہب سے اب پاؤن چلتے نہین
کہ اتنے مین آیا یہ اشتر سوار
کیا رحم سے اپنے پیچھے سوار
مجھے کر لیا دیکھتے ہی اسیر
تامل ہوا اوسکو تفتیش مین
کہ محلون مین جلدی سی پہنچا دیا
فقط ہتکڑی ڈال کے ہاتھہ مین
حقیقت مین کیونکر ہے یہ واردات
حقیقت مین تجھہ پر بڑا جور ہے

بٹھا اونٹ گوہر کو کرکے سوار
تو چھاتی کو کہنے لگا کوٹ کے
کہا کھہ کہان ہے وہ اب گلعذار
مگر اونکے کب ہاتھ آتی تھی وہ
قضارا وہانکا جو تھا شہریار
انہین دیکھکر اس بُرے حال مین
کہان سے یہ لایا ہے زہرہ جبین
ہوا آپ کو اور شاید گمان
وزیر آکے اتنے مین رونے لگا
یہ سنتے ہی بولا جوان اسیر
یہ بیدین ظالم ستمگر شریر
سمجھہ سوچکر کچھہ نہ کچھہ دلین کید
جو صدمہ ہوا دل پہ جھیلا کیا
اُتارا بلندی سے اس ماہ کو
مگر یہ گل اندام رشک چمن
تھکی جب تو جنگل مین رونے لگی
یہانسے قدم پھر اگر جاؤنگی
بمنت سماجت بلایا اُسے
مگر یہ چلا جیسے باد سحر
تو عادل ہے منصف تیری ذات ہے
ولیکن یہ سوچا کہ یہ نازنین
رہے اور تینون جو وہ مدعی
گیا خود محل مین وہ جب شام کو
کیا عرض گوہر نے سب مو بمو
بدلواکے پھر اوسکو عمدہ لباس

چلا جیسے کوئی شتر بے مہار
دہائی مجھے لے چلا لوٹ کے
کہا لے گیا مجھسے اشتر سوار
ہوا سے بھی کچھہ تیز جاتی تھی وہ
اوسی جا کہین کھیلتا تھا شکار
یہ سوچا کہ کالا ہے کچھہ دال مین
کہ دیکھا نہین ہمنے ایسا کہین
بُرا وقت ہے ای ملک الامان
کہ اے شاہ کیا ظلم ہونے لگا
کہ جھوٹا ہے بکتا ہے ناحق وزیر
ہمارے وطن خاص کا ہے وزیر
کہا سچ یہین اسکو بلوا کے قید
پڑا جان پر اپنی کھیلا کیا
کیا سجدۂ شکر اللہ کو
بکھرنے لگی جسطرح یاسمن
صفائی سے گوہر پرونے لگی
تو بیشک اذیت سے مر جاؤنگی
جو حال زبون تھا دکھایا اسی
مین حیران سا ہوگیا دیکھکر
بس انصاف اب تیرے ہی ہاتھ ہے
کوئی ہو پرا مین کسیکی نہین
تہتک مین کی تھی جنہون نے سعی
تو بلوا کے پاس اُس گل اندام کو
جو کچھہ حال تھا شاہ کے روبرو
عنایت سے بٹھا لیا اپنے پاس

اور ارشاد کرنے لگا پھر کے آہ
بس اب شور کر ریخ ای رشک ماہ
یہ کہکر خواصین گئی ماہرو
کھڑی کین بلا کر وہین روبرو
جب آئے تو کہنے لگا شہریار
کہ رکھتے ہین ہم تم پہ سارا مدار
یہ سنتے ہی سب کو تامل ہوا
چراغ خرد اس جگہہ گل ہوا
کہا شہ نے دینا بھی ہے جان کو
نگلتے ہو کیون اپنے ایمان کو
فریبی ہو جھوٹے ہو مکار ہو
غرض تم سزا کے سزاوار ہو
وزیر ستمگر جو باقی رہا
اسے قید مین ڈالکر یون کہا
وہ آیا تو تقصیر ہو گی معاف
کرونگا نہین تجھپہ تلوار صاف
حسن اور گوہر گلے سے لگے
شگفتہ ہوئے جسطرح گل کھلے

ہوا جو کہ ہونا تھا تقدیر سے
کہ حاصل نہین رنج و دلگیر سے
دیا حکم یون بعد اسکے کہ من
چلے آئین تینون وہ قیدی یہان
نگران مین گوہر کو پہچان کے
جو سمجھے ہو لیجاؤ تم آن کے
خواصون مین جو جسکو آئی پسند
کہا یہ ہی ہے میرا بالا بلند
بھلا کسطرح ہمکو آوے یقین
انھون نے تو کوئی بھی گوہر نہین
پھر اونمین سے دو کو تو حاصل کلام
نکلوا دیا کرکے تشہیر عام
بلاوے حسن کو تو اے نابکار
جو منظور ہو مخلصی لاکھ بار
غرض جبکہ لالے پڑے جانکے
حسن کو بلایا بہ تنگ آن کے
بہت کچھ زر نقد شہ نے دیا
پھر آخر خوشی ہو کے رخصت کیا

بڑی دقتون سے رہائی ہوئی
بلا ٹل گئی سر سے آئی ہوئی
کدھر ہے کدھر ہے تو اے ساقیا
ندے جام صورت ہی آکر دکھا
اٹھایا ہے مین نے بہت درد سر
سناتا ہون اب قصہ مختصر

## وہان سے عاشق مبتلا رہا ہو گے دوسری جگہہ گرفتار ہوا زندگی سے بیزار ہوا مگر گوہر کی دانائی کام آئی جس کے باعث دوبارہ رہائی پائی

کرون کیا گلہ مین کہ پھر فلک
نہین چھوڑتا ہے لب گور تک
حسن لیکے اپنے دلارام کو
قضا کار ٹھیرا کہین شام کو
قضارا وہان ایک دکان پر
اچکا ہمیشہ کوئی آن کر
غرض انکی شامت جو آوے کہین
تو یہ تیل لینے کو پہنچے وہین
پکڑ ہاتھ ایک اوسکو جھٹکا دیا
کہین بچھ گیا اس مین اٹکا دیا
دہائی ہے اے صاحبو شور ہی
اچکا ہے قزاق ہے چور ہی
ہوئے جمع مشکو نہین جکڑا اسی
او چکے کے دھوکے مین پکڑا اسی
مگر غم سے گوہر کے رویا کیا
وہ آنکھون سے موتی پرویا کیا
تو اٹھ کر چلی آہ کرتی ہوئی
دم سرد سینے سے بھرتی ہوئی
غرض ڈھونڈھ کے اپنے دلدار کو
گئی کوتوالی مین اظہار کو
مجھے وصل سے اپنے کر شاد کام
تو پھر ناخریدہ ہون تیرا غلام
کہا سنکے گوہر نے اسبات کو
چلے آئیے میرے گھر رات کو
یہ کہکر گئی پھر وہ قاضی کے پاس
ادب سے کیا حال دل التماس

وہ آئے تھے دونون ابھی چھوٹ کے
کہ پھر آسمان گر پڑا ٹوٹ کے
ہوا جب اندھیرا تو بازار مین
گیا تیل لینے شب تار مین
چراتا تھا گلہ وہ کر شمع گل
نیا روز دیتا تھا بنئے کو جل
وہ بنیا جو ڈنڈی لگا مارنے
تو جلدی مین اس عاشق زار نے
اسیوقت بنیا او سے تاڑ کے
لگا چیخنے یون گلا پھاڑ کے
یہ سنتے ہی بس مین بھی چل تو بھی چل
دو کانون سے سب آ پہنچے نکل
سلاسل پڑی پاؤن اور ہاتھ مین
گیا پھر دوبارہ حوالات مین
ادھر کھینچتے کھینچتے انتظار
ہوئی جب کہ گوہر بہت بیقرار
تفحص مین اپنے دل و جان کے
گیا ایک کوچہ گلی جہان کے
مگر دیکھتے ہی وہ حسن و جمال
لگا کہنے یون بے حیا کوتوال
جو کہوگی لاؤن گا دل سے بجا
کرونگا حسن کو اسیدم رہا
یہی دل مین ہے تو یہی کیجیے
حسن کو ولیکن چھوڑا دیجے
پھر اسنے بھی تقوی کو دلسے نکال
گیا پھوڑ کے منہ سوال وصال

اسے بھی دیا اسنے وہی جواب     کہ منظور ہے خیر اچھا جناب

مگر دل مین کہتی تھی دیکھو بچا     مین چھوڑونگی تمکو بنا کر چچا

غرض شام کو اوسکے گھر کوتوال     گیا دل مین کر کے امید وصال

بتعظیم گوہر نے لا کر اسے     بگاڑا بہت سا بنا کر اوسے

ابھی ہوش آئے نہ تھے جانکے     کہ قاضی نے آواز دی آنکے

اوسیوقت کہنے لگا کوتوال     چھپا مجھکو لِلّٰہ اے خوش خصال

یہ سنتے ہی خم مین بٹھایا اسے     گدہا تھا فلاطون بنایا اسے

کہا پھر کہ قاضی جی آجایئے     کرم کیجیے شکل دکھلایئے

گئے پھر تو وہ کھلکھلاتے ہوے     مقطع وہ داڑھی ہلاتے ہوے

پکڑ ہاتھ گوہر نے بیٹھا لیا     یہانتک بنا مسخرہ پن کیا

کہا پھر یکایک کہ غضب ہوگیا     وزیر آن پہنچا ستم ہوگیا

قضا ہی گئی اور قضا آگئی     یہ قاضی کے سر پر بلا آگئی

وہ بولے کہ لعنت ہو شیطان پر     بنی مفت اب آن کر جان پر

خدارا ہمین ایسا چھپا کہین     نہین دو گھڑی بعد بھی ہم نہین

یہ سنکر ہنسی دل مین وہ ہوشمند     کیا اون کو کوٹھی مین غلہ کی بند

بس اتنے ہی مین ماہ شب زندہ دار     چھپا جاکے سحر مین زار و نزار

ہوا شاہ خاور کا ہر جا عمل     سحر ہوگئی مہر آیا نکل

اوسیوقت گوہر جگر پاش پاش     کرایہ کو ایک اونٹ کرکے تلاش

لے آئی اور اوسپہ وہ خم و جوال     کہ تھے جنمین وہ قاضی و کوتوال

خوشی و فراغت سے کرواکے بار     گئی لیکے پیش شہ نامدار

نکلوا کے اُن کو کھڑا کر کے پاس     کیا حال سب مو بمو التماس

یہ سنتے ہی شہ نے سزا دی انہین     محبت کی لذت چکھادی انہین

کہا پھر یہ گوہر سے صد آفرین     نہ ہوگا کوئی تجھسا عاقل کہین

تو عصمت مین عفت مین ایک ہی ہے     بہت پارسا اور بہت نیک ہے

غرض خوب اوسپر تلطف کیا     حسن کو بلا کر رہا کر دیا

دعا دیکے گوہر کو لیکر حسن     چلا اور خوشی ہو کے پہنچا وطن

کٹی عمر بھر عیش و آرام سے     نہ واقف ہوا رنج کے نام سے

یہ آپس مین جیسے دوبارا ملے     دعا ہے کہ دلبر ہمارا ملے

کدھر ہے تو اے ساقی ماہرو     لگا دے مرے منھ سے ایک سبو

سنبھالا اگر دل سنبھلتا نہین     مرا کام ساغر سے چلتا نہین

اگر تو اڑا دے نشے سے مجھے     تو مین ایک قصہ سناؤن تجھے

یہ اگلے زمانے کا مذکور ہے     کہ ملک ختن جو کہ مشہور ہے

وہانکا کوئی شاہزادہ حسین     کہ تھا خاتم مملکت کا نگین

**یہ داستان شاہزادہ ختن کی ہے جو ایک گوہر دریا کے محبوبی کو دیکھکر بحر تحیر مین غرق ہوا ٹھنڈی سانسین بھرنے لگا دم سرد سینۂ سوزان کی رگڑ سے شعلۂ برق ہوا آخرش خون دل و لخت جگر آب و دانہ ہوا معہ چند احباب یک سمت کو تلاش محبوب مین روانہ ہوا**

حسینون کو رکھتا تھا ازبس عزیز     کہ تھی حسن کی اوسکو شاید تمیز

کسی روز دریا پہ وہ گلعذار     لگن سے کھڑا کھیلتا تھا شکار

کہ ناگاہ کشتی اک آئی نظر     نہ تھا اوسپہ ملاح کوئی مگر

فقط ایک بیٹی تھی زہرہ جبین     جسے حور کہئے تو کچھ شک نہین

حسین ایسی نہین حسن مین غرق تھی     صنم تھی ز سر تا قدم برق تھی

نگہ شست تھی عاشقون کے لئے     کہ ممکن نہین کوئی پھنسکر جئے

یہان چھیڑ پہلو مین ہونے لگی     محبت ستم سے ڈبونے لگی

لگا جاتے ہی زخم کاری کہین     تڑپنے لگا شاہزادہ وہین

غرض کچھ بھی سوجھا نہ چارا اسے     ستمگر نے آنکھون سے مارا اسے

وہانسے وہ دل لیکے چلتی ہوئی     رہی جان اوسکی نکلتی ہوئی

غم عشق آخر جگر کھا گیا     سنبھلتے سنبھلتے ہی غش آگیا

ہوئے دوڑ کر جمع سب جان نثار     کہ ہے ہے یہ کیا ہوگیا کردگار

اوسیوقت بہر بہر کے چہرے کا گلاب
ابھی کہیلتے تہے مزلیسے شکار
کسینے کہا جن کا سایہ ہوا
جو حالت تہی آج اوسکی وہ کل نہتی
پہنسایا ہے جسنے چہڑا دی اُسے
بتاؤ تو مین ڈہونڈہ لاؤن ابہی
لڑکپن سے رہتے تہے وہ ساتہ ساتہ
کہا پہر کے اب چہوڑ کے تخت و تاج
کہا اوسنے واللہ کیا بات ہی
محبت نے گہر سے نکالا ہمین
کیا آتے ہی جہک کے انکو سلام
کہا ایک نے مین تو ملاح ہون
علاوہ ازین اے شہ خوش خصال
یہ سنکر کہا شاہزادے نے ہان
تامل سے اُسسے کہا بالیقین
کہا شاہزادے نے ہنسکر کہ ٹہیک
اگر ذات پوچہو تو نجار ہون
علاوہ ازین شاہ فرخندہ بخت
جدہر چاہیئے اوسکو لے جایئے
مین چلتا ہی ہون آپ دکہلاونگا
ملے گا یقیناً ہمارا صنم
وہ ملاح رستہ بتاتا چلا
مصیبت نئی روز بہرتے تہے
اُٹہا کر موئی گائے کی ہڈیان
اُٹہی گاے لیکر بہر پری وہین

مگر اور بڑہتا گیا اضطراب
کہ یکبارگی ہو گئے بیقرار
کسینے کہا دل ہے آیا ہوا
غرض یے صنم ایکدم کل نہتی
وہ آوے تو ہان چین آوے اُسے
اوسے لا کے تمکو دکہاؤن ابہی
چہپاتے نہ تہے کوئی بہی دل کی بات
مرے دل مین ہی دل کا کیجے علاج
چلو جان نثار آپ کے ساتہ ہی
مصیبت مین اے عشق ڈالا ہمین
کہا پہر کہ حاضر ہین یہ بہی غلام
جہان آپ جاینگے ہمراہ ہون
مجہے یاد ہے ایک ایسا کمال
مین لیتا ہون اچہا ترا امتحان
اودہر سے گئی ہے کوئی مہ جبین
نہ تہا اُسکا واقع مین کوئی شریک
تمہارا قدیمی نمک خوار ہون
بناتا ہون مین ایک لکڑی کا تخت
مزے سے سلیمان بنجایئے
جو موقع پڑیگا تو کام آونگا
شگون نیک آیا ہے اپنی قسم
ہنر اپنا سب کو دکہاتا چلا
مگر کوچ پر کوچ کرتے رہے
جو مدت سے شاید پڑی تہین وہان
کہا سبنے یہ خضر ہے بالیقین

نہ سنبہلا تو لیکر گئے شاہ پاس
سنبہالا نہ سنبہلے تو لائے بیابان
بہر طور ہونے لگی دوڑ دہوپ
سنا پور دستور نے جب یہ حال
کہا جا کے اُس سے کہ اے گلعذار
نہین دیکہو رک رک کے مر جاؤ گے
بلا کر اُسے پاس بیٹہا لیا
ملا یار تو لوٹ کر آئین گے
غرض لیکے تہوڑا سا کچہ زاد راہ
یہ پہنچے نہونگے ابہی کوس بہر
کہا شاہزادے نے تم کون ہو
تمہین سے پلا تہا مین اے جان جان
کہ رستہ ہی رستہ فقط دیکہکر
بتا کر کے دریا کی جانب نظر
اکیلی ہی بیٹہی تہی وہ ناؤ پر
کہا دوسرے شخص نے بعد ازان
یہانتک ہی اس فن مین مجکو کمال
کہ وہ آپ اڑتا ہے بے بال و پر
یہ بے پر کی صاحب اُڑاتے ہین
کہا شاہزادے نے کیا بات ہے
چلے پہر وہ چارون بیابان کو
گئے بہول چارون زمانیکا ہوش
ملا ایک دن ایک دیرینہ سال
فقط ایک پانی کا چہینٹا دیا
تعجب ہوا ہمکو اس بات کا

کیا رو کے اس طور سے التماس
ہم اب کیا کرین ہائے جاوین کہان
پر اُسکا بدلنے لگا رنگ و روپ
تو کہنے لگا ہے یہ الفت کا جال
کیا کون سے گل سے دل خار خار
یہ الفت ہے اسمین ضرر پاؤ گے
جو گذرا تہا سب مو بمو کہہ دیا
نہین اوسکے کوچہ مین ہم جائینگے
چلے دونو کہتے ہوے واہ واہ
کہ دو شخص انجان آئے نظر
کہان جاؤ گے اپنا مطلب کہو
چلے آپ ہی جب تو پہر مین کہان
بتادون فلانا گیا ہے کدہر
بتا شخص کوئی گیا ہے ادہر
نہ تہا اُسپہ ملاح کا بہی گذر
کہ ہمراہ مین بہی ہون اے جان جان
دکہاتا ہون تیشہ سے نقش خیال
کبہی فرش پر اور کبہی عرش پر
سمجہنا نہ للہ جہوٹا کہین
حقیقت مین یہ تو کرامات ہے
فدا کر کے اپنے دل و جان کو
نہ پینے سے مطلب نہ کہانیکا ہوش
کہ اوسی سے جسکا یہ دیکہا کمال
کہ چہینٹے ہی سے اوسکو زندہ کیا
یہ بڈہا ہے بیشک کرامات کا

گیا دوڑ کر شاہزادہ قریب
کہا رو کے اے درد دل کے طبیب

ہماری بھی اب تو دوا کیجیے
مسیحا ہو صاحب خبر لیجیے

کہا اوسنے مین تو مسیحا نہین
یہ کلمہ مرے حق مین اچھا نہین

مین درویش ہون بجز عصیان غرق
گناہون کی شامت سے خود ہی غرق

بھلا مین کہان اور مسیحا کہان
نہ کیجیے خدا کے لیئے یہ گمان

اگر تمکو حیرت ہے اس بات کی
کہ گائے کی نسبت کرامات کی

سو اوسکا بھی سن لیجیے آپ حال
نہین اس مین میرا ذرا بھی کمال

یہان پاس رہتی ہے ایک پیرزن
حقیقت مین ہے عاشق ذو المنن

فقط ایک لڑکی ہے اُسکی حسین
بجز اوسکے یان اُسکا کوئی نہین

سو لڑکی بھی ہے عاشق کردگار
عبادت مین رہتی ہے لیل و نہار

اسی گائے پر تھی انہونکی گذر
یہی مال تھا اون کا اور یہی زر

کہین ایکدن شیر نے آن کر
اُسے مار ڈالا غذا جان کر

مصیبت پڑی جب انہین شیر کی
تو پھر گھاس کھانے کی تدبیر کی

خدا کو پسند آئی اُنکی یہ بات
عنایت کیا مجکو آب حیات

اُسی سے مری جان جلایا اُسے
تعجب اب آویگا کہیے کسے

ولی مین نہین کچھ مسیحا نہین
گنہگار ہون یا کہ گوشہ نشین

وہ پانی جو چاہو تو پی لیجیے
خدارا زیادہ نہ دق کیجیے

کہا شاہزادے نے اے دستگیر
تمہین خوب روشن ہے مافی الضمیر

مصیبت مین ہون عشق کی آجکل
مری جان اسمین نہ جای نکل

ہزارون اُٹھائے ہین اب تک ستم
چلو ساتھ تم بھی ذرا راہ کرم

چلو گے تو کچھ دل سنبھل جائیگا
یہ کانٹا جگر سے نکل جائیگا

نہین ہم تو واللہ مر جائینگے
بھلا بے بتائے کدھر جائینگے

کہا اوس نے اتنا نہ مایوس ہو
مین چلتا ہون خاطر سے لو چلو

اُٹھا اوٹھ کے وہ پیر والا صفات
عصا لیکے خود ہو لیا ساتھ ساتھ

حقیقت مین سچ ہے نہین کچھ گمان
جو وہ مہربان ہو تو کل مہربان

کدھر ہے تو اے ساقی تیز ہوش
ہوا دل مین پیر وہ ہی جوش و خروش

پلادے کوئی بادۂ تیز و تند
نیا آج مجکو مچاتا ہے دُند

محبت مین ہر دم نیا درد ہے
جو اسکو سہے وہ بڑا مرد ہے

رفتہ رفتہ ان سب کا دیو گھل کے مسکن پر گذر ہوا شاہزادہ کو اپنی اپنی جان کا ڈر ہوا مگر وزیرزادہ نے ایک تدبیر سے ہلاک کیا۔ قصہ پاک کیا پریزاد جو وہان قید تھی اُسے ساتھ لیا آگے چلنے کا ارادہ کیا

چلا کشتۂ تیغ ابروے یار
لیئے ساتھ اپنے کئی غمگسار

ہوا ایک دن ایک بن مین گذر
کہ لاریب عنقا تھا جس جا بشر

کلیجے رفیقون کے شق ہوگئے
جو چہرون کو دیکھو تو فق ہوگئے

ہوئی شاہزادہ کو جینے سے یاس
اُسے پیر سے روکے کی التماس

یہان سے بچا ہمکو اے خضر دم
نہین دم کہ آگے اوٹھاوین قدم

یہ میدان محشر ہے جنگل نہین
ذرا آج دل کو مرے کل نہین

کہا اوس نے دیکھا مزا میت کا
یہ مسکن ہے ایجان عفریت کا

حقیقت مین زہر ہلاہل ہے وہ
سُنا نام کا اپنے گھل ہی وہ

سبق یاد ہے اوسکو بیداد کا
عدو دل سے ہے آدمی زاد کا

بڑی دور تک ہے اوسکا عمل
عجب کیا کہ جینے مین ڈالے خلل

یہان شیر نر سیر کرتے نہین
پرندے یہان طیر کرتے نہین

یہان مین تو مین گر مرا پیر ہو
تو اس سے بھی ہرگز نہ تدبیر ہو

مگر ہان جو مر جائے وہ مدعی
تو بیشک ہو اس غم سے کچھ مخلصی

کہا پھر کوئی راہ بتلایئے
کہ راہ عدم اوسکو دکھلایئے

یہ سچ ہے کہ ہم لوگ رستم نہین
مگر اُٹھ کے مر جائین تو غم نہین

کہا اوسنے بچے ہو بیٹھے رہو
یہ کلمہ نہ اپنی زبان سے کہو

اُسے جا کے گھیرین تو طاقت نہین
کہ مارے کوئی شخص جا کر یہین

ولیکن جو سوتے مین کچھ بس چلے
تو ہان یہ بلا اپنے سر سے ٹلے

اور اتنا بھی سن لے تو اے سیمبر
کہ سوتا ہے وہ آجکل بے خبر

ہوا مستعد سنکے پور وزیر
کہا مین چلا اے شہ بے نظیر

اگر مر گیا اے شہ نامدار
سمجھنا فدا ہو گیا جان نثار

ملی ایک ایسی عمارت بلند
نظر بھی نہ پہنچے جہان بے کمند

بہت ہولے ہولے اٹھائے قدم
کہ دم مین نہتا مارے ڈر کے دم

پڑے تھے مکانات سب چور چور
چلا یہ جھجکتا ہوا دور دور

کھڑی تھی وہ اوس ناز سے سیمبر
کہ یہ لوٹ ہی ہو گیا دیکھکر

یہان ایسی عورت کا کیا کام ہے
یہ تزویر ہے کچھ نہ کچھ دام ہے

پری ہے تو اڑ کر چلی جائیگی
اگر دیونی ہے تو کہا جائیگی

یہ کہتے ہی جسوقت آگے بڑھا
وہ مہ پارا بولی کہ اس جا نہ آ

اگر اور آگے چلا آئے گا
تو کچا تجھے دیو کہا جائے گا

کہا اوسنے چپکے سے ٹھیرو جناب
خدا کے لئے کیون ہے یہ اضطراب

خدا تمکو رکھے سدا شادکام
کہ باقی رہے حسن و خوبی کا نام

کہا ہائے او مہرو شیرین کلام
مین ہون شاہزادی پریزاد نام

مگر قہر حق ملک پر آگیا
یہی دیو ظالم اسے کہا گیا

بس اب آپ کہئے کہ کیون آئے ہو
کوئی کام ہے یون جو گھبرائے ہو

کہا اوسنے ہنسکر اجی خیر ہے
تمہین جان سے اپنی کچھ بیر ہے

مری جان تو آدمی زاد ہے
وہ ہے دیو کیا تیری بنیاد ہے

پری دیو جن سب ہین اسکے غلام
فرشتے بھی کرتے ہین جھککر سلام

کہا گر ترے دل مین ارمان ہے
تو ہان ایک صورت سے آسان ہے

اسے شہد مین کر کے لتہ بعد ازان
وہ سوتا ہے جس جا چلا جا وہان

ولیکن جو وہ جاگ اٹھا کہین
تو بس جان لینا کہ پھر تم نہین

دعا سے اگر ہو تو کرنا مدد
مین جاتا ہون اے ماہرو سرو قد

جو دیکھا تو ٹیلے کا ٹیلا تھا وہ
فقط موت آنے کا حیلہ تھا وہ

مگر دل کو اچھی طرح تھام کر
پکڑ چھوڑ دی ناک مین ایک بر

جو تجویز کرنا ہے اب کیجیے
نہین گھر کا بس راستہ لیجیے

جو جیتا ہون زندہ پہ چھوڑونگا مین
سر اوس تیرہ باطن کا پھوڑونگا مین

غرض کر کے اچھی طرح دل کڑا
اکیلا وہان سے وہ آگے بڑھا

یہ پہلے تو یکبارگی ڈر گیا
مگر پھر دبے پاؤن اندر گیا

کلیجہ اچھلتا تھا تھامے ہون پڑا
کہانتک بھلا جی کو کرتا کڑا

ملی ناگہان ایک آئینہ رو
ستمگر قیامت بلا تند خو

کہا دل مین اپنے کہ یہ نازنین
ارے باولے دیکھ جن تو نہین

مگر دیر تک سوچ مین وہ کھڑا
پھر آخر کہا دل کو کر کے کڑا

وگر آدمی زاد ہے یہ پری
تو جنگل مین یارونکی پھر بن پڑی

ارے او گرفتار دام بلا
یہان سے ابھی بھاگ جا بھاگ جا

یہان تجھکو لائی ہے شاید اجل
ارے بھاگ جلدی یہان سے نکل

اگر مین موا تو بلا سے موا
سمجھنا کہ ہم پر تصدق ہوا

بھلا آپ تنہا اکیلی یہان
کہو کس طرح آئین ای جان جان

سنو چہر تھا جو یہان بادشاہ
اسی سے بیاہی تھی مین شکل ماہ

مجھے لا کے رکھا ہے اسنے یہان
پھنسا یا مقدر لے جاؤن کہان

کہا ہان مین مارونگا اس دیو کو
اکھاڑونگا بدبین کی نیو کو

ذرا منہ تو دھو آؤ تالاب مین
اسے جا کے مارو گے کیا خواب مین

کہا اوسنے جانی تعجب نکر
بری چیز ہے کالے سر کا بشر

نہ ہمت خدا کے لئے ہاریے
یہ فرمایئے کس طرح ماریے

ملے ایک بھی بر کہین سے اگر
تو لا جسطرح سے بنے ڈھونڈھکر

وہ جب سانس لے چھوڑ دی ناک مین
ملا دے وہین کا وہین خاک مین

کہا خیر صاحب جو مر جائینگے
تو کچھ غم نہین نام کر جائینگے

گیا دل مین پر اپنے کھویا ہوا
وہ کافر تھا جس جا پہ سویا ہوا

بدن دیکھکر تھرتھرانے لگا
وہین غش پہ غش ڈر سے آنے لگا

چھپا دور اس جا سے پھر بھاگ کر
کہ ظالم نہ مارے کہین جاگ کر

وہ اٹھا تو گویا کہ طوفاں اٹھا
قیامت میں غول بیاباں اٹھا

یہ معلوم ہوتا تھا بس دور سے
کہ آواز آتی ہے یہ صور سے

گیا دوڑ کر دوستوں میں وزیر
کہ لو بار آیا بحکم قدیر

بغل میں لیا پر دستور کو
کہ اچھا کیا زیر مغرور کو

تڑپنے لگا تلملانے لگا
بہت شور سے غل مچانے لگا

تڑپ کر غرض خود بخود مرگیا
جہاں سے وہ ملعون سفر کرگیا

گئے سب نے دیکھا تعجب ہوا
کہ یہ دیو تھا کس طرح سے ہوا

کیا شکر پھر سب نے اللہ کا
کہ کھٹکا تو جاتا رہا راہ کا

پریزاد کو بھی لگایا گلے
اسے لیکے پھر اور آگے چلے

بتا ساقیا تجھکو کیا ہوگیا
یہاں میرا دم ہی فنا ہوگیا

جو بادہ چھڑک کر جلا دی مجھے
تو والدین خضر سمجھوں تجھے

کوچ در کوچ یہ قافلہ شہر بنود باش میں پہنچا پریزاد نے منوچہر کی لاش دیکھکر شور و غل مچایا۔ مگر پھر خضر دم نے آب حیات چھڑک کر جلا دیا مسیحائی کو کام فرمایا

بلا سے محبت بھی کچھ کم نہیں
مصیبت کا اس میں ذرا غم نہیں

کوئی شہر ناگاہ آیا نظر
ہوئے اور بھی خوش اسے دیکھکر

وہاں جاکے دیکھا تو سنسان ہے
نہ حیوان ہے اور نہ انسان ہے

پریزاد بولی یہ ہے تخت گاہ
یہیں بیٹھتا تھا مرا بادشاہ

یہاں ایک مدت اڑائی ہیں چین
یہ کہکر مچانے لگی شور و شین

سمجھتی ہو عاقل ہو وردی کہو کون
مردوں کے لئے جان کھوتی ہے کون

یہ کہہ سن کے اور آپ سے جان کے
گئے خاص محلوں میں سلطان کے

وہیں تخت پر لاش آئی نظر
پریزاد رونے لگی دیکھکر

اٹھو جان آؤ ذرا ہوش میں
میں بیٹھی ہوں لو مجکو آغوش میں

غریق محبت سفر کرگیا
مری ناؤ کا ناخدا مرگیا

مری ناؤ ڈوبی کوئی لیجیو
خدا کے لئے کچھ مدد کیجیو

بدن تو بدن دل بھی تھرا گیا
حکایت سے غم کی یہ رحم آگیا

کہا شاہزادے نے ای خضر دم
یہ دیکھو تو کیا ہو رہا ہے ستم

کہاں ہاں کسیکا بھلا ہو اگر
تو اچھا ہے بہتر ہے ای سیمبر

وہ انگڑائی لیکر کھڑا ہوگیا
گھڑی بھر کو گویا کہ تھا سو گیا

اجی دیکھیئے تو ذرا غور سے
مرے تھے جیے ہو تم اسطور سے

کہا شاہزادے سے پھر اس صنم
کیا تم نے مجھپر نہایت کرم

مسیحا ہو تم اسمیں کچھ شک نہیں
نہیں تو مرے بھی جیے ہیں کہیں

دہاں سے وہ خوش ہوکے پھر چلدیے
تڑپتا ہوا دل بغل میں لیے

کہ اب چل کے آرام کیجے یہاں
یہ بے شبہ ہے کوئی عمدہ مکان

مکانات خالی پڑے ہیں تمام
بشر کا نہیں دیکھنے کو بھی نام

مگر تخت پر سے اتارا اسے
اسی دیو نے ہائے مارا اسے

مگر سب نے ملکر دلاسا دیا
کہ تم پر تو احسان خدا نے کیا

وہ معبود ہے لطف فرمائیگا
جو تم ہو تو پھر شہر بس جائیگا

عجب لطف و خوبی کے تھے وہ مکان
کروں وصف انکا یہ طاقت کہاں

کہا ہائے یہ ہی منوچہر ہے
نہیں بولتا کیسا بے مہر ہے

تمہیں کیا ہوا کیوں نہیں بولتے
میں قربان آنکھیں نہیں کھولتے

میں بے دست و پا اور یہ منجھدار
مجھے کون ہے ہے اوتاریگا پار

یہ سنتے ہی ساتھی بھی رونے لگے
جگر شق ہوا جان کھونے لگے

اونہیں پیر و مرشد سے جو ساتھ تھے
کہ بالکل مجسم کرامات تھے

وہ قطرے چھڑک کر جلا دے اسے
کرامات اپنی دکھا دے اسے

اوسیوقت دو تین قطرے نکال
دیے منہ میں اسکے عنایت سے ڈال

پریزاد بولی خدا کے لئے
نہ گھبرائیے جان من ٹھہریے

یہ سن سجدۂ شکر اوسنے کیا
پریزاد کو پھر بغل میں لیا

تمہارے ہی باعث دوبارہ جیا
مجھے تو حقیقت میں سجدہ کیا

کہا شاہزادے نے بس بس جناب
یہ ذرہ کہاں اور کہاں آفتاب

گنہ گار کرتے ہو خود جان کر
چلا جاؤن مجہسے خفا ہو اگر

کہا خوب تم بہی چلے راہ سے
یہی چاہتے تہے تم اللہ سے

مگر ہم تو رکہیں گے تمکو یہان
سنو سچ یہی ہے جاؤگے پر کہان

اگر آج کل ملک بس جائیگا
تو کچہہ زندگی کا مزہ آئیگا

پریزاد بہی بول اُٹہی کہ ہان
کہان جاؤ گے رہ بہی جاؤ یہان

غرض ان کی خاطر بشکل تمام
کیا شاہزادے نے اُسجا مقام

منادی ہوئی لوگ آنے لگے
دوبارہ ولایت بسانے لگے

یونہین رفتہ رفتہ بہت سہل حل
رعیت بر بہی ہو گئی چہل پہل

کہا شاہزادے نے اب جائینگے
جو جیتے بچین گے تو پہر آئینگے

پریزاد بولی کہ کیا کام ہے
تمہین رات دن یون جو آلام ہے

کہا کیا کہین جان مرتے ہین ہم
فدا ایک پر جان کرتے ہین ہم

مفصل بیان پہر سنایا اُسے
یہ سنکر تعجب سا آیا اُسے

کہا شاہزادے نے تمہین خیر ہے
بہلا جان دینے مین کیا سیر ہے

نہین تمکو معلوم اوس کا نشان
جو ڈہونڈہا بہی تو ڈہونڈہئے گا کہان

ذرا ہوش مین آؤ توبہ کرو
یہ الفت ہے اے جان اس سے ڈرو

مگر ہان نہ سمجہو گے سمجہائے سے
بُرا حال ہوتا ہے دل آئے سے

جو دل ہی تمہارا ٹہرتا نہین
تو ٹہیرو کہ مین اسکو ڈہونڈہون کہین

یہ کہہ ایک کٹنی بڑہی ہوشیار
بلائی اور اُس سے کیا یون قرار

کہ دلبر کا گر تو پتا لائے گی
تو جو کچہہ کہے گی وہ ہی پائیگی

کترتی تہی وہ کان شیطان کے
لگاتی تہی چونہ وہ انسان کے

کہا ہنسکے قربان جاتی ہون مین
خدا نے بہی چاہا تو لاتی ہون مین

یہ کہہ اوسنے دریا کا رستہ لیا
کنارے کنارے تجسس کیا

کنارے پہ جو شہر آیا نظر
وہین جا کے ڈہونڈہا ادہر اور اُدہر

کہلاڑن چلی کہیلتی مالتی
چمن در چمن دیکہتی بہالتی

شب و روز شام و سحر پیرزن
اٹہاتی رہی گل کی خاطر محن

رہی مثل بلبل وہ فریاد مین
گئی ایک دن حسن آباد مین

جسے دیکھتے ہی پریزاد ہے
حسینون سے وہ شہر آباد ہے

کہا گر یہان بہی نہ پایا اُسے
تو ڈہونڈہون کہان مین خدایا اُسے

اگر ہے تو ہے وہ ستمگر یہین
نہین تو جہان مین کہین بہی نہین

پہری ڈہونڈہتی کو بکو دربدر
تو آخر یہ پائی کسی سے خبر

یہان مہربانو جو ہے دخت شاہ
حسین مہ جبین غیرت مہر و ماہ

وہ چہوٹی سی کشتی مین ہو کر سوار
سدا کہیلتی ہے اکیلی شکار

یہ سنتے ہی کٹنی ہوئی دلمین شاد
کہا دل سے اے دل برآئی مراد

خدا اونکی صورت بہی دکہلائیگا
کوئی ہمسے بچکر کہان جائیگا

کرایہ کو دوکان لیکر وہان
لگی بیچنے پہول کی بدہیان

رہی جب کہ صحبت ہی دن رات کی
تو سب ماہرون سے ملاقات کی

اُنہون مین جو جاتی تہی اس کے محبوب پاس
بنا کر بہن اس سے کی التماس

محل کیسے ہوتے ہین نواب کے
ذرا ہمکو چلکر دکہا لائیے

تمہارے وسیلہ سے دیکھ آئینگے
دعا دیکے تمپر فدا جائینگے

کہا اوسنے چل یہ گہڑی ہو گئی
غرض اوسکے محل کو گئی

ملی مہربانو سے چومے قدم
کیا باتون باتون مین ایسا ستم

کہ وہ بت ہوا رام آرام سے
یہ نکلا عجب کام ناکام سے

دئے ہار پہولون کے وہ بہی لئے
بہت وصف اپنی زبان سے کئے

کہا تم یہان روز آیا کرو
یہین ایک دو دم ہنسا یا کرو

غرض ایک مدت رہی یہ وہان
کیا خوب دریافت نام و نشان

گئی بعدہ شاہزادہ کے پاس
جو دیکہا تہا سب کردیا التماس

## قضا کار محبوب کی خلخال شکار کہیلتے مین شاہزادے کے ہاتہہ آئی بہت خوش ہوکر آنکہون سے لگائی اُسکے

پتا ہے دلبر کا مجہکو ملا
چل اے ساقیا ساغر مل پلا

عجب کیا نشے سے اڑادی مجہے
صنم کے قدم بہی دکہادی مجہے

## وسیلہ سے فضل ذوالجلال ہوا یعنی شہر دلدار تک پہنچا اگر وصال ہوا

عجیب چیز ہے واہ وصل حبیب / جسے وصل ہو وہ بڑا خوش نصیب

کہا آکے کٹنی نے ایلو بیان / مجھے مل گیا اس صنم کا نشان
کہا واہ شاباش جیتی رہو / مزہ آگیا پھر کہو پھر کہو
منوچہر بولا جو ہو بے قرار / چلو آج مچھلی کا کھیلین شکار
کہا دل تو کیا خاک بہلاؤنگا / مگر خیر خاطر سے رہ جاؤنگا
گئے اور کھیلے اوسی جال مین / پھنسی ایک مچھلی کہین جال مین
کیا پیٹ جسوقت مچھلی کا چاک / کہ تا کیجئے اسکو اندر سے پاک
یہ خلخال جس کی ہے وہ مہ لقا / عجب کیا کہ کرتا ہو محشر بپا
اسے لیتے ہی دل اچھلنے لگا / کلیجہ کو کوئی ملنے لگا
ذرا صبر دل مین نہ باقی رہا / اوسی پیرزن کو بلا کر کہا
یہ کس کی ہے کیا شے ہے کیا چیز ہے / یہان اور ہی اور تجویز ہے
شگون نیک اور وصل کی فال ہے / کہ یہ مہر بانو کی خلخال ہے
وہان سے یہ سنتے ہی وہ چل دیا / نہ پھر ایکدم بھی تامل کیا
غرض جا کے نزدیک اس شہر کے / کنارے وہ ٹھیرے کسی نہر کے
وہ کٹنی گئی اپنی ہمشیر پاس / مگر اوسکو پایا نہایت اداس
اگر دل پہ کچھ غم ہے بہلائیے / ہمین بھی نہ للہ رلوائیے
ہماری جو مالک ہین وہ غم مین ہین / بھلا ہم کہو کس طرح خوش رہین
کہا اوسنے پھر وہ حسین مہ جبین / نہانے کو دریا گئی تھی کہین
تو اٹھ کھیلیون سے نہانے لگین / خوشی ہو کے دہومین مچانے لگین
اسی غم مین رہتی ہین لیل و نہار / جو سمجھاؤ آتا نہین ہے قرار
کہا شاہزادے مبارک شود / ملا آج ہی کل ہین وہ سرو قد
اسے رات دن ہی ابھی کا الم / تمہارے ہی قدمون کی مجکو قسم
یہان سے الگ چل کے ٹھیرو کہین / کہ تمکو کوئی شخص دیکھے نہین
چلا جائے فوراً شہنشاہ پاس / نہ لاوے ذرا اپنے دل مین ہراس
تجھے اے شہنشاہ عالی مقام / دیا ہے یہ میری زبانی پیام

سنی جب کہ یہ پیرزن سے خبر / ہوا گل سا وہ گلبدن پھول کر
اوسیوقت اٹھا کہ چل دیجئے / زیادہ نہ اب کاہلی کیجئے
ذرا دل کو جنگل مین بہلائیو / جو ایسا ہی ہے کل چلے جائیو
مین خود شکل ماہی کے بیتاب ہون / تصور مین ایک مہ کے بیتاب ہون
کہا جلد اِس کے لگاؤ کباب / اڑائین مزے آج پیکر شراب
تو پازیب نکلی بہت بے بہا / اسے دیکھتے ہی سبھون نے کہا
کہا شاہزادے نے مجکو تو دو / کہین مہر بانو ہی کی یہ نہو
اوسیوقت مستی مین آ جھوم کے / وہین کا وہین رہ گیا چوم کے
بڑی بی اسے دیکھکر غور سے / بتاؤ تو ہمکو کسی طور سے
کہا اوسنے ہنسکر کہ اے جان من / خوشی ہو کہ جاتا رہا سب محن
یہان اب توقف مناسب نہین / بنا کھیل دیکھو نہ بگڑے کہین
وہ بڑھیا بھی رہبر چلی سات سات / گئے کوچ در کوچ دن اور رات
وہان باغ بھی تھا کوئی پر فضا / اسی مین دیئے سب نے بستر لگا
کہا خیر ہے تم جو غمگین ہو / اٹھو مہر بانو سے ملنے چلو
کہا شکر خالق ہے ہر حال مین / پھنسی ہون عجب ایک جنجال مین
کہا اوسنے ہین ہین اجی کیا ہوا / ہمین بھی تو بتلائیے گا ذرا
لڑکپن مین ہوتے ہین سب چلبلے / وہان ہاتھ پاؤن جو سب کے کھلے
وہین کھیلتے ہین کہین پازیب / جو جاتی رہی ہو گئین ناشکیب
یہ سنتے ہی کٹنی ہوئی شادمان / اوسیوقت پھر لوٹ آئی یہان
مین پہلے ہی کہتی تھی سرکار سے / یہ پازیب ملوائیگی یار سے
مگر ایک تجویز اب اور ہے / کہ اوس مین تو وصل کا کچھ طور ہے
دعا لینے بھی پیر روشن ضمیر / جو ہمراہ ہے اے شہ بے نظیر
کہے اوس سے جاتے ہی یکدعا / مین آیا ہون بھیجا ہوا خضر کا
کہ کر شکر جلدی سے اے بے زبان / ہوا مہر بانو پہ حق مہربان

قضا را جو آوے کوئی روبرو     اوسیوقت اسکا بہاوے لہو
اسیواسطے آن پہنچا یہان     بس اب سلطنت کا ٹھکانا کہان
کوئی فتح سیمرغ سے پائے گا     اکیلا وہ لشکر کو کہا جائے گا
یگانہ جہان نے یہ سنکر کہا     چہ خوش اور سُنئے اجی واہ وا
اگر عورتون سے تمہین عار ہے     تو بندی بہی مَردون سی بیزار ہے
اگر پوچھنا ہے تو خود آئیے     سبب مجھسے نفرت کا سن جائیے
یگانہ جہان سنکے عاشق کا دم     گئی اوس جگہہ لیکے جاہ و حشم
ہوئے جبکہ دونو بہم دو بدو     تو فرخ نے کی اور ہی گفتگو
وہی کرکے منسوب اپنی طرف     بیان کردیا سب بروے حلف
دیا ساتھ بچّون کا چھوڑا مجھے     سمجھتی ہے حالانکہ جوڑا مجھے
کہا چونچ رو کو سنبھالو زبان     مجھے آپ تم نے پہنسایا وہان
کہا شاہزادے نے لو واہ واہ     یہ بہتان لینا خدا کی پناہ
ہوئے جبکہ ایسے سوال و جواب     تو دونون نے اپنے اُٹھائی نقاب
طبیعت یکایک اودہر آگئی     دل و جان سے اسکی ادا بہاگئی
تمہین قابل تخت والد ہو     مین لونڈی ہون اور تم شہنشاہ ہو
نہ باتین بناؤ بہت آن سے     مین قربان ہون تم پہ سو جان سے
بڑی آفتون سے ہوا اول یار     کیا سجدہ شکر پروردگار
صنوبر کی جعفر سے شادی ہوئی     خوشی کی دلون مین منادی ہوئی

کسی سے سنا تھا کوئی رشک ماہ     یہان کے خریدے ہین ہی بادشاہ
فقط خون پینے کے ارمان ہے     کئی لاکھ سیمرغ فرمان ہے
یہ سنتے ہی قاصد پہرا بدحواس     کیا جا کے سب موبمو التماس
کوئی اونسے اتنا تو جا کر کہو     کہ عورت سے کیون آپ بیزار ہو
گیا پہر اوسیوقت قاصد شتاب     دیا شاہزادے نے سنکر جواب
نہین اسطرح سے تو ممکن نہین     کہ تم ہو کہین اور مین ہون کہین
مکان ایک خلوت کا خالی کیا     سبھونکو وہان سے نکلوا دیا
صنوبر سے جو سن گیا تہا بیان     کہ طائر تہی پہلے یگانہ جہان
کہا پہر کہ ہین عورتین بیوفا     نہ آئی مین کتنا پکارا کیا
یقین بس یگانہ جہان کو ہوا     کہ یہ وہ ہی نرہے نگوڑا ہوا
گئے تم تو یون صاف منہ موڑ کے     مین بچونکو جاتی کہان چھوڑ کے
مگر خیر صاحب مین کیا کہون     جو چاہو سو فرماؤ لاچار ہون
یگانہ جہان نے اُسے دیکھکر     لیا تہام ہاتھون سے اپنا جگر
دیا تاج فرخ نے اپنا اوتار     کہا لو مبارک کرے کردگار
کہا شاہزادے نے بس بس اجی     کہا نکی نکالی ہے یہ دل لگی
کیا عقد دونو کا پھر بیٹھ کر     ملے غیرت مہر و رشک قمر
اوڑائے مزے وصل کے روز و شب     نہ باقی رہا کچھ بہی رنج و تعب
غرض رات دن عیش تہا چین تہا     غم ہجر سب دال نے مین تہا

یہی دن ہمین بہی دکہادے خدا     کہانتک بھلا کوئی رہوے جدا
کدہر ہے تو اے ساقی خضر دم     تہکا ہون اُٹھاؤن مین کیونکر قدم
ارے دیکھ بعد مجکو سنبھال     پلادے کہین ہو تو آب زلال
ٹھکانے سے آجائین اپنے حواس     تو مین ایک قصہ کرون التماس

## داستان تین رفیقونکی جنہون نے باہم سفر اختیار کیا

پیادہ پائی نے پاؤنین آبلے ڈالے چلنے سے لاچار کیا تہک کر بیٹھ گئے اور دو رفیقون نے اپنی اپنی قصے سنائے جس سے نہ سنایا گیا اُسکے کندہے پر چڑھ کر سرائے تک آئے اُسی شہر کی شہزادی نے یہ تماشا دیکھکر اونہین بلایا اپنی مصیبت کا قصہ سنایا

سُنا ہے یہ مینے کہین ایکبار     کہ گھر سے سفر کو چلے تہین یار
یہ گردون نے آفت دکھائی نہین     سواری میسر نہ آئی اونہین
مگر اونکو چلنے کی عادت نہ تہی     قدم بہی اوٹہانے کی طاقت نہ تہی
پیادہ چلے گھر سے تینون غریب     کمر باندھ لو گو تہین لے جریب
مگر خیر جون تون چلے شام تک     سفر کا سنا ہی نہ تہا نام تک

رہی دور تھوڑی سی جب دم سرائے
تو اکیلا رو وہ گر پڑے کر کے آہ

جو بیٹھے تو اٹھنا ہوا پھر محال
کہا رو کے اب کیا کرون ذوالجلال

ہمارے تو ہین اسقدر بھی چٹے
کہ لاشہ یہان سو اٹھے تو اٹھے

ذرا اور بھی بیٹھ جاؤ یہان
کرو اپنی اپنی کہانی بیان

کہ وہ کر کے کندھے پہ اپنے سوار
ہمین خاص منزل پہ دیوے اتار

کہا بیٹھ کر سانس لے لیجیے
تو پہر قصد آگے کا کچھ کیجے

کہانی سے وہ مرد خدا آئے گا
جو منزل تلک ہمکو پہنچائے گا

یہ تدبیر تینون نے بہر کی بہم
کہ آخر تو چلنا ہے ہمکو ستم

مگر جس سے قصہ نہووے ادا
مقرر ہوا اوسکے لئے یہ سزا

غرض جبکہ سب ہوگئے یک بان
تو ایک اوسنے کرنے لگا یون بیان

## قصہ رفیق اول

سنو حال میرا اذرا غور سے
خبردار ہو چرخ کے جور سے

وطن سے کبھی میرے کوئی جہاز
تجارت کو جاتا تہا بندہ نواز

غرض تن بتقدیر ہو کر سوار
کچھ اسباب لیکر چلا خاکسار

نہ زندہ رہا کوئی طوفان سے
فقط ایک مین بچ رہا جان سے

اثر تہا جو کچھ آہ جانسوز مین
کنارے پہ پہنچا کئی روز مین

ہوا پہر وہان سے مین آگے روان
کہ شاید ملے کچھ کسیکا نشان

وہان کے جو لوگون کو دیکھا بغور
تو پایا عجب کچھ نرالا سا طور

کہا مین نے ڈر کر کہ اے رب امان
مجھے موت لائی ہے شاید یہان

مین دوڑا ادہر خوف سے بے قرار
اسی مین چھپا جا کے انجام کار

کہ دو تین سو عورتین سیمبر
بڑی دور سے مجکو آئین نظر

اگر وہ ہی پرواز طائر کا حال
کہ پوری نہو حسرت پائمال

کہ اتنے ہی مین ایک زہرہ جبین
جدا ہو کے اُن سب سے آئی وہین

اگرچہ مین ہم آتشی سب کے سب
نہ تہا تیرے ملنے کا کوئی سبب

کہ جا جو یہ کہو نے بجا لائیو
محبت سے گھر اپنے لیجائیو

اڑا عیش پیکر شراب وصال
میسر کہان خواب مین یہ خیال

ملاحت مین ایسا غنچہ دہن
بس اب رنج کیسا کہان کا محن

وہین صحن مین ایک چھوٹا سا باغ
معطر ہو خوشبو سے جسکے دماغ

جو پہر کشت کو دیکھو تو آرام آئے
اوسی وقت غفلت کا پیغام آئے

ضعیفی سے دل آخر غش کر گیا
پر اُس مرد کی صحبت سے جی بھر گیا

اگرچہ جدائی ہے تیری کٹھن
مگر یاد آتا ہے اب تو وطن

ہوا سر مین میرے جو پیدا خلل
کہا مین نے دل مین کہ چل تو بھی چل

قضا کارطے کر کے تھوڑی سی راہ
ہوا لطمۂ موج سے وہ تباہ

سوا ایسے کہ تختے پہ بہتا ہوا
چلا صدمۂ موج سہتا ہوا

کیا سجدۂ شکر پہلے ادا
کہ خالق نے زندہ دوبارا کیا

ولیکن نہ پہنچا تہا دو تین تیر
کہ شہر ایک آیا نظر بے نظیر

وہ گو حسن مین مہر سے تھی دو چند
مگر اوڑتے پہرتے تھے جیسے پرند

وہین ایک تہا برج تھوڑی سی دور
پرانا سا ٹوٹا ہوا چور چور

ابھی سانس میری سمائی نہ تھی
ذرا جان مین جان آئی نہ تھی

نکل اندام سیمین بدن سے نقا
وہ صورت کہ دل مفت مین دے فدا

کہا مین نے گو جان سے جایئے
مگر خوب سامان کو پایئے

کہا مجھسے او مرد خاکی نژاد
ادہر دیکھ گھر بیٹھے آئی مراد

ولیکن مسافر سمجھکر تجھے
دیا حکم بی بی نے میری مجھے

بس اب اوٹھ یہان سے مری ساتھ چل
کہ تجھپر ہوا فضل عز و جل

کہا مین نے دل مین کہاں کی خو
ندیکھا کہ ہے برہمن ایک قتاب

غرض جا کے دیکھا جو اُسکا مکان
تو صحن ملے جیسے باغ جنان

بڑی سنگ مرمر کی بارہ دری
بچھا جا بجا جس مین فرش زری

وہین مین رہا جا کے بارہ برس
نکالا کیا اپنے جی کی ہوس

ہوئی گھر کی یکبار گی آرزو
کہا اوس سے رو کر کہ اے ماہرو

کہا اوسنے اچھا سدہارو میان
نگہبان تہا باشۂ دو جہان

دیتی ہوں گھوڑا تمہیں پریزاد
مگر دیو بہا وہ تو گھوڑا نہ تہا
مگر اسنے ہی میں وہ ہوا ہو گیا
میاں بہائی گھوڑے یہاں تک کہا
میں گردن کو لپٹا پکڑ کر ایال
وہاں بہی اوسی طور سے جہوم جہوم
وہ بدذات گھوڑا مجسم قضا
شرر منہ سے نکلے گئے تا فلک
ملا راہ میں ایک دیرینہ سال
کرم کو سمجھتی تہی میری بلا
پہر اوپر سے اوس غار کو سنگدل
جو کچھ ہوش تہے وہ بہی جاتے رہے
طبیعت جو اسوقت تہی بیقرار
ارے اودترا اب کدہر دہیان ہے
کبہی بکریاں ایک دو تین چار
کہا اوس کا شاگرد نطفہ حرام
یہ سنکر میں خاموش بیٹھا مگر
یہی سوچ ہے ہے ہوئے اب تمام
ولیکن جو کچھ فضل حق ہو گیا
پڑے تہے قضارا وہاں سیخچے
وہ چاہے کہ پکڑے مجھے جاگ کے
پہر اوس غار تک میں چار سو
اور اوستاد صاحب بہی آنکھے کہیں
لگے بولتے جب غرض حال زور
مگر آپ ملعون بیٹھا وہاں

بجز ہو جاؤ رکھے خدا تمکو شاد
مرے مار دیے پر کہ توڑا نہ تہا
ابہی تو یہاں تہا ابہی وہ گیا
کہ آخر کو مرا گلا پڑ گیا
اگرچہ جی سے بیزار اور تنگ حال
چلا جیسے چلتی ہے باد سموم
اسے دیکھتے ہی بنا اژدہا
ہوئے خاک جل جل کے پتھر تلک
میں سمجھا اسے ہے یہ صاحب کمال
بغل میں اوٹھا کر مجھے لے چلا
گیا ڈہانک کر ایک بہاری سل
کہا میں نے اچھے وطن کو گئے
میں سمجھا کہ ہیں یہ مرے یار غار
وہ بڈہا تو غول بیابان ہے
نہوں ہم تو کرتا ہے وہ زہر مار
چراتا ہے جنگل میں تا وقت شام
پہر کہنے لگے دو نو دل اور جگر
کہ اتنے میں پہنچا وہ نطفہ حرام
وہ آتے ہی اوس غار میں سو گیا
وہی لیکے دو گرم میں لے گئے
میں فوراً الگ ہو گیا بہاگ کے
بہت اپنے دشمن کی کی جستجو
قضا کار اوس شب کو آئے نہیں
تو سمجھا کہ ہاں ہو گئی اب سحر
چرائی کو پہر ہانکتے بکریاں

وہاں سے غرض ہوکے میں بیقرار
ابہی میں سنبہلنے بہی پایا نہ تہا
اگرچہ حقیقت میں تہا میں سوار
نہ مانا چلا آسمان کی طرف
ذرا دیر میں پہر جو آئی اچنگ
سر راہ تقدیر سے ناگہان
چہریری جو لی میں گرا جیسے گون
اڑے ہوش ہوا میں طوفان گج
گیا دوڑ کر اور چومے قدم
پڑا خوب رہبر سے پالا مجھے
وہاں دیکھتا کیا ہوں میں نیچان
ذرا پہر جو دیکھا وہاں گہور کر
کہا میں نے اون سے کہ اب تم کہاں
یونہیں ایک دور لاتا ہے وہ
کہا میں نے اون سے کہ اے مہربان
یہ باقی کا دن جب کہ چہپ جائیگا
نہ آنکہوں میں آنسو نہ منہ میں زبان
بتدریج سب بکریاں ہانک کے
میں اوٹھا نہایت دبے پاؤں سے
دیئے پہر وہ آنکہوں میں سیخچے پہرو
گیا پہلے تو اوس نے غل بیقدر
مگر آنکھ ہو وے تو آوے نظر
اکیلا ہی وہ جان کہو یا کیا
لگا پاؤں اس سل کو سرکا دیا
سنا ہوگا یہ آپ نے بہی کہیں

چلا اپنے گھوڑے پہ ہوکر سوار
یہانتک کہ آسن جمایا نہ تہا
نہ تہا اوس پہ لیکن مرا اختیار
اٹھائے ہوئے کان اور منہ میں کف
تو اترا پہاڑوں پہ وہ ایک سنگ
ملا اژدہا ایک آتش فشان
تماشا وہاں دیکھتا پہر یہ کون
چلا ایک جانب بچا جان کو
کہا میں مسافر ہوں کیجے کرم
کہ ایک غار میں جاکے ڈالا مجھے
کہ پہیلی ہیں انسان کی ہڈیاں
تو کچھ اور بہی لوگ آئے نظر
کہا موت لائی ہماری یہاں
لگا کر کباب اون کے کہاتا ہے وہ
کہاں میں بتاؤ تو وہ بکریاں
تو وہ لیکے گلہ یہاں آئیگا
نہ رونا نہ نالہ نہ آہ و فغان
خود آیا مگر وہ ہی سل ڈہانک کے
کہ مارو اب اسکو کسی داؤں سے
فقط یہ سمجھکر کہ جو ہو سو ہو
کہ گویا گرا آسمان ٹوٹکر
بہلا اب جہان کی انہیں کیا خبر
لہو اپنی آنکہوں سے رویا کیا
نکلنے کو تہوڑا سا رستہ کیا
کہ اندہے میں ایمان بالکل نہیں

سو واقع میں بھیجے ہے اک مہرباں  کیا میں نے اچھی طرح امتحاں
اسی واسطے ہاتھ سے دیکھکر  نکالی ہوئی تھی ادھر سے اُدھر
گیا آپ ہی جھک جھکا کر جنگل  نکل کر کیا شکر عز و جل
غرض ایک جانب روانہ ہوا  میسر نہ پانی نہ دانا ہوا
میں غم اور غم مجکو کھایا کیا  پڑی جو مصیبت اُٹھایا کیا
وہاں ڈور سوکھی ہوئی گھاس تک  مجھے بیضہ مرغ آئے نظر
مگر بیٹھتے ہی بشان عز و جل  یہ دیکھو کہ پر آئے میرے نکل
میں کیوں گھر سے نکلا تھا خانہ خراب  کہ جو زندگی سے ملا یوں جواب
اوٹھو اور اللہ کا نام لو  پروں سے اگر ہو سکے کام لو
نہ غم رہنما کا نہ ڈر راہ کا  بھروسا فقط ایک اللہ کا
ہوا ایک دن میں یہاں تک بلند  کہ جس جا نجاوے خیال پرند
وہاں سے جو بستی سی آئی نظر  تو ہولے سے اُترا میں اک پیڑ پر
کسی نے کہا مار ڈالو اسے  بلا ہے بلا یہاں سے ٹالو اسے
میں انسان ہوں مجھ سے ڈرتے ہو کیوں  مرے قتل کرنے پہ مرتے ہو کیوں
کہا رو کے صاحب نیا جانور  ابھی آکے بیٹھا ہے اُس پیڑ پر
وہ آیا تو اوسکے اُڑے اوہ ہوش  کہا اُڑ نجاوے یہ طائر خموش
کہ اتنے میں میرا کوئی مہرباں  وہاں مجکو آیا نظر ناگہاں
میں طائر نہیں بلکہ انساں ہوں  عداوت سے ان کی میں حیراں ہوں
کیا پھر اُتر کر میں حاکم کے پاس  کیا حال سب مو بمو التماس
کئی سال کے بعد کرکے گریز  ہوا پھر میں انسان صاحب تمیز

اوسی وقت ہو جاوے نظروں سے غیر  نکل جائے اس دم نکوئی اسیر
نگہ دیکھتا آپ میرا کمال  کہ چپکے ہی سے اوڑھ کر اک کھال
کہا دل میں پھر اب ٹھیرو یہاں  کہ سر پہ ہے اب تک وہی آسماں
کئی دن رہا بھوک سے بیقرار  ولیکن نہ ٹھیرا کہ تھا انتشار
نہ باقی رہی جان جب جان میں  تو پہنچا پہاڑوں سے میدان میں
ذرا دل کو تسکین ہوئی جگیا  اُٹھا بھوک میں ایک دوپی گیا
کہا دل میں میں نے کہ اے کردگار  بُری کیا یہ مجھ پر نصیبوں کی مار
ولیکن یہ پھر دل میں آیا خیال  یہ نعمت ہے نعمت کا بھی کیا ملال
غرض میں اُٹھا جیسے باد سحر  چلا جیسے تخت سلیمان پر
کھلا تھا مرے واسطے آسماں  جہاں سے میں گرتا تھا پر جہاں
نرکھتا تھا ہرگز زمیں پر قدم  ولیکن سنو اور تازہ ستم
مجھے دیکھکر لوگ ڈرنے لگے  بہم ہو کے فریاد کرنے لگے
کہا میں نے ایسا نہ کرنا غضب  اجی دشمنی کا مرے کیا سبب
یہ سنتے ہی سب ہو گئے بدحواس  گیا کوئی مر کر کے حاکم کے پاس
تعجب نہیں ہے جو ہووے بلا  ذرا آپ بھی چل کے دیکھیں ذرا
کسی ڈھب سے زندہ اتارو اسے  نہ اترے تو پھر چیر مارو اسے
کہا سنتے ہی آکے او غمگسار  ادھر آ ادھر آ میں تجھ پر نثار
بچا اس جگہ سے خدارا مجھے  یہ سنتے ہی اوسنے اُتارا مجھے
بہت اوسنے سنکر تعجب کیا  مکاں ایک رہنے کو میرے دیا
کیا شکر شاہنشہ بحر و بر  کہ پھر جانور سے بنایا بشر
غرض آدمی بن کے پہنچا وطن  گیا دور خالق نے رنج و محن

## قصہ رفیق دوم

کہا دوسرے نے کہ اے مہرباں  سنو اب ذرا آپ میرا بیاں
وہاں میں قضارا گیا ایکبار  ہزاروں ہی دیکھے صنم گلعذار
غرض حضرت دل مچلنے لگے  حسینوں کو دیکھا اوچھلنے لگے
نگہ ایک ہی اوسکی کافی ہوئی  خرد کی طرف سے معافی ہوئی

مکاں ایک کاشی سنا ہوا گر  جہاں لوگ آباد ہیں سیمبر
عجب صورتیں تھیں عجب رنگ تھا  میں حیرت زدہ دیکھکر دنگ تھا
بڑھا اور آگے مگر دل میں جوش  کہ آیا نظر ایک قہوہ فروش
لگی ایک شیریں دہن کی جو دھن  ہوئی عشق کی سی اُدھیڑ اور بن

مین سوچا کہ ہو یہ دلارام رام
کہا اوسنے صاحب کرم کیجئے
چلے پر یہ قہوہ تو کیا پیجئے
مین بولون تو جاتی رہے آب بہی
یہ باتین سُنین دل مرا تھم گیا
قضارا کوئی ایک تاجر پسر
مژہ اوسکی سینہ مین گڑتی رہی
کہا مین نے اچھا چلو جان من
اُڑا کر جو گھوڑے اودہر کو گئے
پڑی دہوپ پہکنے لگا آفتاب
پھر اجانب شہر مین نیم جان
جو دیکھا تو باہر بہی کوئی نہین
بس اتنے مین لونڈی ایک آنی نکل
کہین تیری شامت تو آئی نہین
ذرا بولنے کی بہی طاقت نہین
بہت سرد پانی مجھے لادیا
کہا اوسنے گھبرا کے جاتے ہو تم
بلاتی ہین بی بی ہماری تمہین
کہا مینے ہنسکر کہ چلئے حضور
کیا قتل آنکھین دکھا کر مجھے
مزے سے مے ارغوانی چلی
اجی بی بی صاحب یہان آگئے
وہان ایک تربوز کھایا ہوا
قضا کار وہ آگے بیٹھا دہین
کہ اتنے ہی مین اُسنے سوچا کہین

دکان پر گیا جا کے کی رام رام
یہ قہوہ جو منظور ہو پیجئے
مگر بوسہ لب دلا دیجئے
چھٹے منہ یہ حضرت کے مہتاب سی
غرض خوب نقشہ وہان جم گیا
سدا بیٹھتا تہا وہین آن کر
محبت یہ آپس کی بڑہتی گئی
کہ نازان ہین آنکھو نپہ اپنے ہرن
تو ہم دونون باہم جدا ہو گئے
ہوا تشنگی سے مرا دل کباب
ملا راہ مین ایک عمدہ مکان
مگر ایک بندر بندہا تہا وہین
خفا ہو کے مجھسے کہا چل بے چل
ذرا اور کچھ تو سمائی نہین
کسی کی تمہین کچھ مروت نہین
نہایت خوشی ہو کے مینے پیا
اجی کیون بہلا اب جلاتے ہو تم
مین لیجاؤنگی گھر مین واری تمہین
یہ قربان واری بہلا کیا غرور
لیا ہاتھون ہی ہاتھ آکر مجھے
بڑی قسمتو نکے ہین ہم بہی ولی
یہ سنتے ہی ہم دونو گھبرا گئے
پڑا تہا قدح سا بنایا ہوا
بس اب خون کا تو تجھے ڈر نہین
سبب کیا کہ چھلکا یہ ہلتا نہین

بڑی دیر تک شکل تکتا رہا
کہا مین نے مارا تری چاہ نے
کہا واہ صاحب بڑے تیز ہو
مگر آگ کیا اب لگاؤن تمہین
لگا پھر تو دن رات رہنے وہین
حسینون سے دل کو نہ سیری ہوئی
کہا ایک دن اوسنے او غمگسار
گئے اور جسوقت پہنچے وہان
بہت مین نے ڈہونڈا ادہر اور اودہر
نکل کر زبان ہونٹھ پر آپڑی
کہڑے ہو گے چاہا کہ آواز دون
اُسے ایک کوڑا اچکھایا بزور
ترے سر پہ آئی ہے کوئی بلا
اشارے سے مین نے کہا جانجان
یہ جب حال اپنا دکھایا اوسے
ہوا جبکہ ٹھنڈا مرا تن بدن
بہت دہوپ پڑتی ہے جل جاؤگے
جوانی کے دن حسن مین حور ہین
جو دیکھا تو واقع مین تہی نازنین
غرض مین بہی مرشد تہا لپٹا لیا
بڑی رات تک یہ ہی جلسہ رہا
تردد ہوا پڑ گئے خوض مین
مرا دل جو کچھ کچھ کڑا ہو گیا
کہا رحم کر اے خداوند من
یہی خبط جس دم سمایا اوسے

جو کچھ منہ مین آیا سو بکتا رہا
بنائی غضب شکل اللہ نے
زبان کی طرف سے تو گل ریز ہو
پیو آؤ شربت پلاؤن تمہین
نہ جاتا تہا دوکان پر سے کہین
ملاقات اُس سے بہی ایسی ہوئی
چلو آج جنگل مین کھیلین شکار
تو آئے چکارے نظر ناگہان
مگر وہ نہ آیا کہین بہی نظر
پڑی ہاتھ اور پاؤنمین تھرتھری
مگر منہ سے نکلا نہ کچھ ہان نہ ہون
گیا اوسنے پٹتے ہی خوخاکا کر
اسے کس لئے تو نے مارا بھلا
پیاسا ہون دیکھو تو میری زبان
تو غصہ گیا رحم آیا اوسے
کہا مین نے ٹھنڈی ہو جانِ من
حسین نازنین ہو پگھل جاؤگے
خدا کی قسم غیرت حور ہین
مگر ہان کہلا رہنین کچھ شک نہین
جو ہوتا ہے یا جو کہ چاہا کیا
کہ ایکبار لونڈی نے آکر کہا
چھپا آخرش جاکے مین حوض مین
مین رکھا اوسکو سر پہ کھڑا ہو گیا
ہوئی جان بہی اب تو مجھکو کٹھن
تو کنکر اُٹھا کر لگایا اوسے

سمجھ کر اوسی وقت مین ہل گیا
مرا بخت جاگا تو وہ سو گیا
کہا دل مین لعنت ہی شیطان پہ
ملا دوسرے دن جو تاجر پسیر
ہیں بے حیا مین کہ جان بچگئی
یہ سنکر عرق سا اُسے آگیا
چلو آج ہم تم بہی جلسہ کرین
کہا مین نے چل ای مری جان چل
اُسی حوض پر جاکے بیٹھا دیا
اسی کی وہ عورت بہی ہمراہ و
چلا جان سے ہائے افسوس آج
کہا مین نے ہنسکر کہ اے نازنین
یہی حوض گویا تہا یہی مکان
مگر ہان یہ پہلے نہ سمجھے تہے ہم
ابہی چونکہ بچہ تہا سمجھا کہ ہان
ہوئی پہر تو دعوت بڑی ہو رہی ہے
بس اب آپ میدان مین آیئے
اگر حسب وعدہ اُٹھایا اونہین
محل پر تہی اپنے کسی جا کھڑی
اونہون نے وہ قصہ سنایا اُسے
ارے کوئی قصہ نہ آیا تجہے
ارے سن تو یہ ابلق کج خرام
مین باوصف وحشت شہنشاہ ہون
عجب تو مگر کوئی انسان ہے
مین واقف نہین ہقدر بہی اجی

اُسے امتحان مفت مین مل گیا
خلاصی بلی مین رہا ہو گیا
ابہی بن گئی تہی مری جان پہ
کہا کیون جی کل رہگئے تہے کدہر
شراب کہن پی مگر بچ گئی
خفا بہی ہوا اور شرما گیا
مئے عیش سے جام عشرت بہرینگے
چلو ان مین ترے ساتھ آنکھون کی ل
مرے قتل کا پہر ارادہ کیا
یہ بیٹھک پہ آگاہ اب لہو
اری عقل کچہہ تو ہی بتلا علاج
کبہی خواب بہی سچ ہوئے ہین کہین
مین کل خواب مین ہو گیا ہون یہان
کہ دعوت کرے گا ہماری صنم
بہلا جاگتے مین یہ آیا کہان
سلامت پہرے گھر کو مقسوم سے
جو کچہہ حال گذرا ہو فرمایئے
جہانتک کہ تہی شرط لایا اونہین
انہین دیکھکر یک بیک ہنس پڑی
دوبارہ سنا کر لٹایا اوسے
گدہا آخر تجہی کو بنایا تجہے
دکہاتا ہے سو شعبدے صبح و شام
حسینو نہین بہی غیرت ماہ ہون
کہ اب تک تو وہ ہی طفل نادان ہے
کہ یہ چرخ مولی ہے کس کہیت کی

بس اتنے ہی مین کچہہ جو آئی ترنگ
گیا گھر مین سو وہم کرتا ہوا
چھٹا اب تو ابلیس کے دام سے
کہا مین نے کل تو عجب گل کہلا
غرض حال سارا سنایا اُسے
کہا مجھسے بینس ہنس کہ اے غمگسار
غریبون کے گھر بہی کرم کیجئے
اوٹھا اور لیکر وہ پہنچا وہان
کہا دل مین بینے کہ اوکم نصیب
یہان تجھکو کمبخت رہنا نہ تہا
تردد جو یہ دل مین پہرے بڑہے
تعجب ہے پر مجھکو اس بات کا
دکان پر بہی یہی تو مذکور تہا
بس اب صاف تعبیر موجود ہی
غرض میری تدبیر یہ چل گئی
ہوئی جبکہ یہ بہی کہانی تمام
کہا اوسنے مین ایسے غم مین نہین
کہین شاہزادی اُسی شہر کی
بلا کر کہا صاحب خیر ہے
کہا شاہزادی نے لو اور لو
ذرا بولنے کی نہ تدبیر کی
تجہے ایک بہی کیا نہین یاد ہے
مگر وہ اُٹہائی ہے دل پر کڑی
کہا اوسنے گو مین بہی انسان ہون
مگر ہان تمہاری سنون داستان

اُٹہا اور اودھر گر بہا لا پلنگ
دم شرد شبہ سے بہرتا ہوا
بس اب میری توبہ ہے اس کام سے
ارے بہائی آفت مین تہا مبتلا
مکان کا بہی نقشہ بتایا اُسے
تو کل آپ نے خوب کہیلے شکار
اوسے رشک باغ ارم کیجئے
مصیبت اُٹہائی تہی شب کو جہان
سنبہل جا اجل آن پہنچی قریب
رہا تہا تو پہر اس سے کہنا وہ تہا
تو سوچا وہ مین ایک مضمون نیا
کہ وہ خواب سچ ہو گیا رات کا
تجہے پوچہنا صرف منظور تہا
حقیقت مین کیا شان محبوب ہے
قضا آن پہنچی تہی پر ٹل گئی
کہا تیسرے سے کہ ای خوش کلام
نہ اب یاد ہے جو ہوا ہو کہین
کہ ہنس مکہی تہی وہ واقعی قہر کی
یہ اچہا تماشا عجب سیر ہے
بڑے عقل کے تیز ہو کیون نہی
عجب تو بہی بہرتی ہی غوگیر کی
عجب تو کوئی مرد آزاد ہے
کہ پہلو مین نشتر سا ہے ہر گھڑی
مگر ہان حقیقت مین دہقان ہون
ذرا آپ ہی اپنی کہولین زبان

کہا اوسنے ہنسکر کہ اے بے شعور ۔ رنڈے مین شراب حماقت کی چور
سناتی ہون سن اپنی بپتی ہوئی ۔ مین اس غم مین بیٹھی ہون جیتی ہوئی

ابھی عمر بالی تھی چھوٹا سا سن ۔ کہ مین کھیلتے کھیلتے ایک دن

## قصہ شاہزادی

محل پر جو اپنے چڑھی ناگہان ۔ تو آیا نظر ایک خوش رو جوان
عجب حسن تھا واہ واہ واہ واہ ۔ بجا ہے جو کہیے اوسے رشک ماہ
اگرچہ نہ تھی مجکو اتنی خبر ۔ کہ کیا چیز ہے عشق بیداد گر
مگر دیکھتے ہی اُسے لوٹ تھی ۔ ستم تھا کلیجہ پہ اک چوٹ تھی
تڑپ کر اوسی دم بلایا اوسے ۔ جھپٹ کر گلے سے لگایا اسے
نہ آتا تھا وہ بھی مجھے آگیا ۔ دل آیا تو سب کچھ دکھلا گیا
اسے لیکے بیٹھی بہت پھول کے ۔ غم ہجر کی کلفت سب بھول کے
مگر ہائے کیا چرخ کو سون تجھے ۔ جلے جیسا تو نے جلایا مجھے
اوسیدن شہنشاہ عالی گہر ۔ چلے آسے اوس جا کہین بے خبر
یہ دیکھا تو لرزہ سا آیا اوسے ۔ وہین مین نے اٹھکر چھپایا اسے
رہے پر وہان شام تک بادشاہ ۔ ارے واہ چرخ کہن واہ واہ
بہت دل مین آئے مرے ولولے ۔ ولیکن وہان میرا کیا بس چلے
غرض ٹل گئے جب کہ بالکل قریب ۔ تو اوٹھکر گئی مین جھم کے قریب
مگر ہائے دیکھون تو وہ مر گیا ۔ مری پشت غم سے دوتا کر گیا
کہا جانیے کیا کسی نے اسے ۔ دیا ایک دم بھر نہ جینے اُسے
مرا تن بدن کپکپانے لگا ۔ اوڑے ہوش غش غش پہ آنے لگا
کہا ہائے جانی یہ کیا کر گئے ۔ مجھے چھوڑکر آپ کیون مر گئے
ارے ہائے قسمت یہ کیا ہو گیا ۔ مرا بخت بیدار کیون سو گیا
مین قربان آنکھین تو کھولو ذرا ۔ مین بیٹھی ہون دیکھو تو بولو ذرا
خدایا مرے اب کدہر جاؤنین ۔ مناسب یہی ہے کہ مر جاؤنین
غرض رو چکی جب کہ مین نیمجان ۔ تو سوچی کہ اب اسکو رکھون کہان
کلیجے مین رکھون اگر ہو سکے ۔ سلاؤن مین دل مین اگر سو سکے
اسی لاش کو روز دیکھا کرون ۔ نہیں ڈر رہے ہو کہ مجکو جنون
یہ باتین تو سب جوش الفت کی تہین ۔ کسی نے بھی رکھا ہے مردہ کہین
اُٹھانے کی تجویز کرنے لگی ۔ مگر خوف افشا سے ڈرنے لگی
دیا ایک حبشی کے لونڈے کو دم ۔ کہ بھیا تجھے اس بہن کی قسم
چھپا کر ذرا لاش یہ پھینک آ ۔ مین داری بس اُٹھ بیٹھ جلد یہی جا
بہت سا میں دونگی تجھے مال و زر ۔ مگر ہان کسی کو نہووے خبر
یہ سنکر وہ کہنے لگا ہان بھلا ۔ اسے پھینکنے جائے میری بلا
مین کہتا ہون جاکر شہنشاہ سے ۔ نہ مانون گا اب مین کسی راہ سے
سمجھتی نہ تھی مین ذرا نیچ اونچ ۔ دو دم گر گئے تھے مرے ہوش کونچ
گری پاؤن پر عجز کرنے لگی ۔ غرض اپنی عزت سے ڈرنے لگی
کہا اوسنے گر مجسے ہو ہمکنار ۔ تو ہان پھینک آؤ نہیں اگلعذار
کیا خیر لاچار مین نے قبول ۔ کہ انکار کرنا تھا بالکل فضول
وہ لپٹا بلا کی طرح نابکار ۔ چھپا یاس تگرنے غنچہ مین خار
خزانہ پہ قبضہ کیا سانپ نے ۔ مرا جسم تھر تھر لگا کانپنے
غرض جان ہلکان میری ہوئی ۔ بشکل ہی ظالم کی سیری ہوئی
کلیجے مین ناسور سا پڑ گیا ۔ مرے جسم مین تیر سا گڑ گیا
ابھی لاش وہ بات جاتی رہی ۔ ولیکن مین صدمہ اُٹھاتی رہی
جب آتی تھی ظالم کی صورت نظر ۔ تڑپتی تھی بسمل ہی مین آگ پر
کسی روز پاکر اکیلا اوسے ۔ محل پر سے نیچے ڈھکیلا اُسے
ذرا اس سے کچھ دل مین ٹھنڈک پڑی ۔ گیا غم جو کھاتی تھی مین ہر گھڑی
مگر اور سنئے نئی واردات ۔ یہ پیر فلک ہے عجب نیک ذات
ہوئی میری شادی کسی شاہ سے ۔ بیاہا پدر نے بڑی چاہ سے
مین سوچی کہ سفتہ ہے گوہر ترا ۔ بس اب مار ڈالے گا شوہر ترا
مگر خیر جب وہ گھڑی آئیگی ۔ تو کچھ اور تدبیر کی جائیگی

غرض ایک لڑکی نہایت حسین
کہ تھی میری ہمشکل وہ مہ جبین

بمنت سماجت بلایا اوسے
غرض اپنے جا کر سولایا اُسے

وہان چونکہ مستی کا خود جوش تھا
تامل سے دیکھین کسے ہوش تھا

ہوئی جبکہ بوئی گل کی تلاش
کیا غنچہ یاسمن پاش پاش

فراغت ہوئی جبکہ اس کام سے
تو لیٹے لپٹ کر وہ آرام سے

حسد سے ولیکن مرا دل جلا
دلہن مین نے دی آگ گھر مین لگا

ہوئے جب کہ شعلے بلند آگ کے
تو خلوت سے دونو چلے بھاگ کے

مگر ان دنو مین تو مین پانچ تھی
ودم سوتیا ڈاہ کی آنچ تھی

پکر مسوت کو اُس مین ڈھکا دیا
جلایا غرض کام اپنا کیا

مرا جب کہ نوشہ تو مین سات تھی
بتانا کسی نے کہ کیا بات تھی

یہ عقدے کہلے عقل ہی سے تمام
کیا تھا نہین جان جانے کا کام

بس ایسی ہی سب کی مرادین ملین
جو غنچہ سے دل مین وہ گل سی کھلین

پلا مجکو ساقی مے لعل فام
کہ ہو جائے روشن مرا دل تمام

بس اب جی چرانا کچھ اچھا نہین
جو دنیا ہے ساغر تو دیچک کہین

## داستان شاہزادہ کامگار کی گرفتاری چرخ کجرفتار کی کجی سے معہ چند احباب گھر سے نکل گیا راہ مین ایک دوست نے لعل چرائے بدقت تمام ایک عورت کی دانائی سے پھر ہاتھ آئے

سنا ہے کوئی ہند کا بادشاہ
کسیو قت مین تھا رعیت پناہ

دیا تھا اسے حق نے لڑکا جمیل
بہت خوبصورت نہایت شکیل

زمانہ مین جس کا لقب کامگار
ہنر علم و فن عقل مین ہوشیار

قضارا کہین اس جگہہ کا وزیر
کہ ابلیس تھا اصل مین وہ شریر

بہانے کو تیار اوس کا لہو
ہوا شاہزادہ کا جانی عدو

ولیکن بظاہر عداوت نہ بیر
فقط یہ کہ دیکھون شرارت سی سیر

کیا عرض جاکر شہنشاہ سے
غرض ایکدن بعض ابد سے

سنا اور کچھ اسے شہ نامدار
بغاوت کو تیار ہے کامگار

نہ سمجھے گا ہرگز وہ سمجھائے سے
وہ بہکا ہے لوگون کے بہکائے سے

خبر لو نہین بعد چندے ضرور
مچیگا عجب سلطنت مین فتور

کہ تھا دل مین اُسکے حکومت کا پاس
اڑے سنکے یہ بات شہ کے حواس

ادسیدم دیا حکم یون قہر سے
نکل جائے لڑکا ابھی شہر سے

ہوا شاہزادے کو عزت کا ڈر
سنا ہے کہ سنتے ہی حکم پدر

گرا کے گھر دیدہ تر سے وہ
اوٹھا اور اوٹھ کر چلا گھر سے وہ

کہ تھا دام الفت مین اُسکے اسیر
مگر لخت دل نور چشم وزیر

جسے لوگ کہتے تھے سب ہوشمند
محبت سے اوسکو نہ آیا پسند

چلا آپ بھی ساتھ ہو کر سوار
کہ تنہا نکلجائے یون کامگار

کوئی اس کا تاجر پسر تھا رفیق
اور اوسکا تھا زرگر کا لڑکا شفیق

ہوئے ساتھ وہ بھی یہ سنکر خبر
تقاضائے الفت سے باہم دگر

غرض چار ناچار یہ چار یار
چلے چھوڑ کر اپنا شہر و دیار

کہ منزل بڑی تھی مگر خرچ کم
ہوا شاہزادے کو اب اور غم

لگا غم سے گھٹنے وہ بدر کمال
کہ کہا ہین گے کیا اے مرفوع الجلال

نہ کہتا کسی سے سمجھ کر فضول
مگر آپ ہی آپ رہتا ملول

گبیدہ اسے دیکھکر ہوشمند
لگا کہنے اے ماہ چرخ بلند

تمہین رات دن کیون تشویش رنج ہے
یہ کیا فکر ہے اور کیا رنج ہے

اگر حکم ہووے فدا جائیے
خدا کے لئے کچھ تو فرمائیے

تو شنہ خاک خالق کو دکھائینگے
ہم اسوقت مین بھی نہ کام آئینگے

اگر مفلسی کا ہے رنج و الم
تو بے فائدہ ہے خدا کی قسم

مرے پاس موجود ہین جواہر لال
نہین چاہیے آپ کو یہ ملال

کسی جوہری کو دکھا کر کہین
او نہین بیچ ڈالین گے جاکر کہین

گیا دل سے سب درد رنج و ملال
یہ سنکر ہوا وہ ہمن پرنہال

اٹھائے خوشی سے پھر آگے قدم
کہ ہمین گے انکو نہ کھا دینگے غم

کہ رکھتے ہین یہ لعل عالی گہر
مگر سب کو یہ ہوگئی ہے خبر

بدی سے جہاؤن مین ہے زندگی خام
نہین ہاے دنیا کا کچھ اعتبار

ہوا سر مین زرگر کے پیدا خلل
کہ گر لیجئے ان کو فطرت سے تل

رہا یہ ہی دل مین جو اسکے خیال
لئے ایکدن پا کے موقع نکال

مگر رکھ دیے چار کنکر وہین
نہ معلوم ہوتا کسیکو کہین ؛

اسیواسطے کہہ گئے ہین حکیم
کہ اشراف ہو اور عاقل ندیم

ز جاہل گریزندہ چون تیر باش
نیامیختہ چون شکر شیر باش

غرض جب شہ پہنچے کہین خوشخصال
تو جاہا کہ لعلون کو دیجے نکال

مگر جیب دیکھی تو کچھ بھی نہین
کہا اڑ گئے پر لگا کر کہین

اڑے ہوش اور گر پڑا ہوشمند
کیا شدت غم سے نالہ بلند

کہا شاہزادے نے چپ ہو رہو
نہ اس بات کو تم کسی سے کہو

سمجھ لو کہ سر پر سے صدقے کئے
دیے تھے ہمین جس نے ہیرے لئے

مگر عرض کرنے لگا ہوشمند
تمہین حق نے رتبہ دیا ہے بلند

سمجھتے ہو ہر ایک شے کو حقیر
مگر ہو گئے ہم اسی مین فقیر

علاوہ ازین اے شہ خوشخصال
ہمین مین سے ہے یہ کسی کا کمال

مگر آپ کے دل کا یہ حال ہے
رہا مین سو میرا تو خود مال ہے

اگر لین نہ لین یہ ہی دونو فریق
سمجھتے ہین جنکو ہم اپنا شفیق

اوسیدن غرض وہ بجال تباہ
کچہری مین جا کر ہوا دادخواہ

مگر بے گواہ ہو گئے سامنے
دیا حکم خارج کا حکام نے

وہان سے جو یون صاف پایا جواب
زیادہ ہوا اور بھی اضطراب

بہت سر دھنا اور رونے لگا
غرض لعل سی جان کھونے لگا

یہ سنکر کسی نے کہا اے عزیز
نکمو مفت مین زندگانی سی چیز

یہان ایک عورت ہے سن غور سے
وہ ہم سب مین عاقل ہے ہر طور سے

زنے کار دانست و بسیار ہوش
فلک رانیرنگ ہیچیدہ گوش

ز قعر زمین بر کشد چاہ را
فرود آرد از آسمان ماہ را

کوئی کام کیسا ہی دشوار ہو
یہانتک کہ حاکم بھی لاچار ہو

وہ دم بھر مین عقدے کرلے سکے حل
کچھ آتا ہے اس ڈھب کا اوسکو عمل

اگر تو ہی جاے تو ہو جائے کام
ترے لعل ملجائین حاصل کلام

یہ سنکر وہ پہنچا وہان شادشاد
کہ شاید بر آوے اوسی جا مراد

کھڑے ہو کے تعظیم سے روبرو
گذارش کیا حال سب مو بمو

کہا رات کے وقت اے مرد نیک
مرے پاس آنا مگر ایک ایک

بحکم خدا لعل اوس چور سے
اُگلواؤن گی عقل کے زور سے

غرض سب سے پہلے گیا کامگار
بڑی شان و شوکت سے ہو کر سوار

اُس عورت نے اندر بلایا اُسے
بہ تعظیم اُٹھ کر بٹھایا اُسے

طلب کرکے خاصہ کہا کھائیے
مری جان مجھ سے نہ شرمائیے

مروت سے مہمان بنایا اوسے
محبت سے کھانا کھلایا اوسے

ادہر اور اُدھر کی رہی گفتگو
کہا پھر کیا ایک کہ اے نیک خو

## حکایت

سنا ہے کسی سے کہ دو دوست تھے
مگر ایک مغز اور دو پوست تھے

محبت تھا اون کے یہانتک تھا حال
سمجھتے تھے دم بھر کی دوری محال

وہ رہتے تھے الفت سے شام و سحر
نہ دنیا سے مطلب نہ دین کی خبر

یہی دوستی بھی ہے کچھ کام کی
نہین آجکل کی کہ ہو نام کی

اگر مل گئے کہہ دیا آئیے
طبیعت کا کچھ حال فرمائیے

قضارا جو برسوں نپایا کہین
تو اس کی بھی کچھ ایسی پروا نہین

نہ لو اب کسی کی محبت کا نام
کرو دور سے جھک کے سو سو سلام

یہ قصے مین ناحق کا قصا ہوا
بھلا اس سے حاصل مجھے کیا ہوا

اب اُس شہر کا آپ سُنئے بیان
وہی دوست رہتے تھے دو نوجوان

کہ لو زور کو بر لب آب جو
وہان جمع ہوتے تھے سب ماہرو

نہا دھو کے جاتے تھے اشنان کو
اُڑاتے تھے چھینٹون مین انسان کو

اُترتا تھا نقشہ پرستان کا
ٹھکانا نہ رہتا تھا ایمان کا

غرض یہ جو جلسہ ہوا ایک بار
گئے وہ بھی دو نو کہ دیکھین بہار

وہان وہ جماد جمیلون کا تہا
کہین دل دیا اور ایمان کہین
جگر اور دل ہوگیا پاش پاش
ہوا ایک محمل نشین سے دوچار
خدائی کا جلوہ نظر آگیا
اُسے دیکھتے ہی کہڑیکا کھڑا
مگر فضل حق اوسپہ گویا ہوا
کہا اوسنے سینے کو یون کوٹ کے
کہا دوست نے دوست کچھہ غم نکر
یہ سنکر بیان اوسنے حلیہ کیا
اوسیوقت خاکا سا اک کھینچکر
کہا ہان یہی ہے یہی ہے اجی
غرض دیکے تصویر اُس ماہ کی
پہر آخر بدل جو گیا بہیس کو
کہا ہے وہ قوم بنی جان مین
کہا دل مین پہر سوچکر غور سے
نہ پایا کہین ماہ اوج شرف
قضا کار یہ عین شادی کے روز
ادہر اوسکی بی بی جگر سوختہ
ذرا ابتو صورت دکہا جاتیے
وہ بی بی ہی آخر بعد آرزو
یہ آواز سنکر جو دیکھا اُدہر
کہا تیری خاطر تو اے رشک حور
غم ہجر سے اب نکلتا ہے دم
مُوئی دوستی اس قدر جُڑ گئی

کہ ملتی نہی تل بہی کہنے کو جا
ہوا جان دینے کا سامان کہین
رہی ایک کو دوسرے کی تلاش
نہ باقی رہا دل مین صبر و قرار
بہت دور تک نور سا چھا گیا
جو غش آگیا خاک پر گر پڑا
کہ پہر آملا یار کہویا ہوا
مجہے لیگیا ایک بت لوٹ کے
ذرا سانس لے سرد آہین نہ بھر
مگر اسطرح جیسے دکہلا دیا
کہا جانِ من دیکہنا تو ادہر
قسم ہے اسی پر نکلتا ہے جی
وہان سے اُسی دوست نے راہ لی
چلا شہر سے اپنے پردیس کو
مگر کون پہنچے پرستان مین
اُسے مُنہ دکہاؤ نین کسطور سے
ہوئی مفت مین میری محنت تلف
کہ دیکھی نہ تہی شکل دلبر ہنوز
سدا اسکا رکہتی تہی آموختہ
خدا کے لئے یہان تلک آئیے
چلی آئی خاوند کے روبرو
تو شان خداوند آئی نظر
پہر ابین پریشان بہت دودو
وہان تک ذرا آپ کیجے کرم
کہ بالکل ہی دل سے حیا اوڑ گئی

اُسی بہیڑ کو چیرتے پہاڑتے
قضا کار آوے جو سر پر بلا
سنا ہے کہ اون مین سے ایک ماہرو
ہوا سے جو پردہ کہین اڑ گیا
نکلتے ہی اُس چاند کے ابر سے
وہ کافر تڑپتا ہوا چہوڑ کے
وہ حالت جو دیکھی ردی رود ہا
ذرا بہی مرے دم مین اب دم نہین
مجہے اوس کی صورت کا نقشہ بتا
وہ صورت گری مین بہی استاد تہا
وہ دلدار غارت گر عقل و دین
ذرا مجھکو دے مین بلائین تو لون
پہرا شہر مین ڈہونڈہتا کو بکو
گیا چہان کر ایک سا بحر و بر
پہرا گھر کو لیکن بہت شرمسار
غرض جا کے بیٹہک مین گہر کے قریب
وہ کاہیکو مانے گا اسبات کو
گیا تہا ادہر حسکم سے یار کے
وہ آیا تو لونڈی سے بہیجا پیام
مگر اوسکو تہا اور ہی پیچ و تاب
کہا آکے کیا بات ہے اے حضور
وہی یار کا یعنے مطلوب ہے
مرا دوست تجہپہ فدا ہی بجان
کہا اوسنے ہین ہین سنبہالو زبان
گرے شیشہ ننگ خود چور چور

پہر بہی ہر ایک کو تاڑے
تو یکبارگی ہو گئے وہ جدا
کہ پہرتا تہا روتا ہوا چارسو
خرد کا اوسی وقت منھہ مڑ گیا
یہ جاتا رہا عقل اور صبر سے
گئی اپنے عاشق سے مُنھہ موڑ کے
کہا ہائے اے دوست یہ کیا ہوا
خدا کے لئے اوسکو ڈہونڈہو کہین
کہ ڈہونڈہون کسی سے لگا کر پتا
اگر پوچہیے رشک بہزاد تہا
ستمگار کافر ہی تو ہے نہین
نہایت ہی اے دوست بے چین ہون
ندیکہا مگر وہ کہین خوبرو
مگر وہ پری رو نہ آئی نظر
کہ عاشق کو ہوگا مرا انتظار
وہ بیٹہا یہ کہہ کر کہ ہائے نصیب
نہ جاؤنگا اوسکی ملاقات کو
تجسس مین اُس ماہ رخسار کے
کہ فرقت ہی مین عمر گذری تمام
نہ منھہ سے نکالا کچھہ اسکا جواب
خفا ہو تو بتلایئے کچھہ قصور
حسین ہے پری ہے محبوب ہے
ترے واسطے چہان مارا جہان
اجی میرے دشمن بجا وین وہان
کوئی نوج ہو اسقدر بے شعور

یہ سنکر سبھونکو ہنسی آئیگی
میان نے کہا ہوگئے آخر بہ تنگ
بلا سے جو ناموس جاتا رہے
مگر چونکہ عاشق تہا صحرا نشین
کہا اوسنے رو کر کہ اے صاحبو
وہان سے مین جب لوٹکر آؤنگی
کیا اوس کی باتون نے دلپر اثر
غرض یہہ کہ اُن کو بھی وہ لوٹ گئے
اوٹھا اور اوٹھکر فدا ہو گیا
کیا اس نے پھر حال اپنا بیان
یہ سنتے ہی اُسنے کہا واہ وا
مین بھائی ہون اور تو ہے میری بہن
وہان سے ٹھگون پاس وہ ماہرو
اونہون نے کہا واہ صد آفرین
غرض گھر وہ پہنچی با من و امان
جوانمرد ایسون ہی کا نام ہے
ذرا دیر تک او رچرچا رہا
نہین تو یہ فرقہ وہ ملعون ہی
یہانتک جو پہنچی وہ پاکیزہ دم
تو بولا وہ بیدین مُنھ پھیر کے
سنا جب یہ عورت نے اُس سے کلام
دغا اور ایسے انیسون کے ساتھہ
چھپاؤنگی یہ عیب سارے ابھی
ہوا جبکہ خورشید روشن بلند
کہا اوس نے چہرہ بنا کر ملول

ابھی ناک کٹنے مین کٹ جائیگی
نہین چاہیئے مجکو ناموس ننگ
مگر بیوفا تو نہ کوئی کہے
گئی وہ بھی جنگل کو زہرہ جبین
ذرا رحم مجھ خستہ جان پر کرو
تو سب مال و اسباب پہنچاؤنگی
کہا سب نے اے شوخ جادو نظر
گئی اپنے عاشق تلک چھوٹ کے
کہا آج فضل خدا ہو گیا
کہ آئی ہو تم اس طرح سے یہان
بھلا دوست ایسا تو ہو باصفا
سدا شاد رکھے تجھے ذو المنن
گئی اور کی اس طرح گفتگو
نہین صادق القول تجھسا کہین
سدا خوش رہے دو نو جور و میان
جوانمردیون کے یہی کام ہے
پھر آخر وہی اوس نے قصہ کہا
کہ جس سے فلک کا بھی دل خون ہے
کہ چورون نے چھوڑا ز راہ کرم
بھلا کیون رہا کر دیا گھیر کے
کہا کھلکھلا کر کہ مرشد سلام
حقیقت مین ہو تم بڑے نیک ذات
خبر بھی نہوگی کسیکو کبھی
گیا پیٹ پکڑے ہوئے ہوشمند
کہ کرتا نہین وہ تو کوئی قبول

مُوا ایسا وہ دوست دور گور ہو
جو خاطر مری تجکو منظور ہو
غرض ہوگئے لاچار وہ گلعذار
بہت سا کہین دیکھہ کر مال و زر
سنو گوش دل سے مری التماس
غرض میری یہ ہی کہ وہ اکبار
بھلا خیر اچھا چلی جائیے
یکایک جو اوس سے نظر لڑ گئی
مین مرتا ہی تہا تیرے ارمان مین
تمہارے اوس دوست کی ہون کنیز
نہایت مرے سر پہ احسان کیا
بہت سا زر و مال اوسکو دیا
جو مطلب تہا پہلے وہ اب کیجئے
دیا بہت کچھہ اور کہا جائیے
کیا جب یہ عورت نے قصہ تمام
اٹھا باندھ کر پھر وہان سے کمر
کیا عرض اوسنے کہ اے خوشخصال
پھر اتنے مین زرگر کی باری ہوئی
کہا اپنے عاشق تلک جائیے
کہان ہاتھہ آتا ہے ایسا شکار
شرارت یہ ساری ہی بس آپکی
بس اب آپ اتنا کرم کیجئے
غرض اسقدر اُسکو فقرے دیئے
کیا عرض وہ لعل لوائیے
مگر پاس سے اپنی دیتی ہو مین

کہ جسکے لئے مجپہ یہ زور ہو
تو جا تا کہ دل میرا مسرور ہو
چلی کرکے اپنا بناؤ سنگار
اُچکّون نے گھیرا اسے آن کر
مین جاتی ہون اسوقت عاشق کے پاس
یہ جوبن کی سب اُسکے لیوے بہار
یہ جوبن بھی اپنا دکھا آئیے
تن زار مین جان سی پڑ گئی
مگر جان پھر آگئی جان مین
نہ سمجھا مجھے اوس نے تم سے عزیز
دل و جان ایسے پہ قربان کیا
باعزاز پھر گھر کو رخصت کیا
یہ سب مال و زیور ہے لے لیجئے
بس احسان یہی ہم پہ فرمائیے
کہا شاہزادے نے اے خوش کلام
گیا بعد اوس کے وہ تاجر پسر
ہوا یہ تو چورون ہی بیشک کمال
وہ تقریر دلچسپ کاری ہوئی
یہ جوبن بھی اپنا دکھا آئیے
حقیقت مین تھے وہ بڑے نابکار
اُتارو جو لوٹی ملے باپ کی
کہ وہ لعل چپکے سے دیدیجئے
کہ وہ لعل چارون اُگلوائیے
وفا اپنے وعدہ کو فرمائیے
عوض مین دعا تمسے لیتی ہون مین

غرض کرکے اچھی طرح لیت ولعل
دئے ایک ڈبہ سے وہ چار لعل

کیا اوسنے لیتے ہی جھک کر سلام
کہا لو ہوا مین تمہارا غلام

وہان سے پھرا پھر وہ بازار کو
کہ تلاش کیجئے خریدار کو

دکھائے جو وہ لعل جا کر کہین
تو کہنے لگے سب یہ تیرے نہین

بظاہر ہے تو ایک مفلس غریب
تجھے خواب مین بھی نہونگے نصیب

کہین سے چُرا کر یہ لایا ہے تو
پکڑ لے گئے شاہ کے روبرو

تعجب سے اُسنے بھی یہ ہی کہا
حقیقت مین یہ لعل ہین بے بہا

بہ ایمان سچ سچ بتادے مجھے
ملے کس طرح اور کہان سے تجھے

کہا اوس نے پہلے تو یہ عرض ہے
کہ مفلس ہون سب یہ کیا فرض ہے

فقیر آپ ہوتے ہین عالی دماغ
وہ رہتے ہین کمل ہی مین باغ باغ

کیا پھر بیان سب کہ اس طرح سے
ہم آئے ہین یہان چرخ کے جور سے

جو دل چاہے اب آپ کا کیجئے
گنہ گار ہین ہم سزا دیجئے

یہ سنکر کہا ہمکو آیا یقین
تمہارے ہی ہین یہ کیسکے نہین

مگر شاہزادے کو لاؤ ذرا
ہمین بھی تو اُن کو دکھاؤ ذرا

غرض حسب فرمان گیا کامگار
ملاقات سے خوش ہوا شہریار

کہین ایک لڑکی شہنشاہ کی
کہ تصویر تھی واقعی ماہ کی

اسے دیکھکر عالم خواب مین
بہت دن سے تھی پیچ وتاب مین

سدا غم سے بیتاب رہتی تھی وہ
ولیکن کسی سے نہ کہتی تھی وہ

نگر دیکھہ پایا جواب دو بدو
جو باقی بھی تھا اُڑگیا رنگ و

کیا تیر مژگان نے دل مین اثر
گری جاتے ہی فرش پر بیخبر

یہ سنتے ہی شاہ کو بھی حیرت ہوئی
بلانے سے اُسکے ندامت ہوئی

اوسیوقت دونون کو رخصت کیا
وہ لعل اور کچھ اور خلعت دیا

مگر شاہزادی کا یہ طور تھا
کہ کچھ اور کچھ تھا تو کل اور تھا

اڑا مہر سے ماہ کا رنگ روپ
شب و روز ہونے لگی دوڑ دہوپ

بگڑنے لگا جب کہ از حد مزاج
تو پوچھا وزیرون سے اُسکا علاج

کہا سب نے اے شاہ عالی ہمم
دوا ہے فقط اس کی وصل صنم

پسند آگئی شاہ کو یہ صلاح
کیا شاہزادہ سے اُس کا نکاح

ملامفت مین ایک دلبر حسین
یہ قسمت سنی ہے کسی کی کہین

غرض اِن کے عاشق نے محبوب سے
اُٹھائے مزے وصل کے خوب سے

رفاقت مین رہنے لگا ہوشمند
کیا ہو کے خوش اُسکا رتبہ بلند

بہت دن مچایا تھا شور وفغان
تلافی ہوئی اُسکی آکر یہان

پھر اُٹھہ شکر سے فکر جور کا
نہ باقی رہا نام تک شور کا

بہت دق نکر ہم کو چرخ کہن
اٹھائے ہین حد سے زیادہ محن

تپ ہجر سے ہوگیا غیر حال
پلادے ہمین بھی شراب وصال

پلا ساقی لالہ رخ بھرکے جام
کہ ہونے پر آئے ہین قصے تمام

دکھاؤن گا مین آج مستی کا زور
مچادے مگر تو بھی قلقل کا شور

## داستان لالہ رخ اور جام کی۔ گرفتاری چرخ کج خرام کی۔ ایک بادشاہ کا عاشق ہوکر لالہ رخ کو لیجانا۔ جام کا وادیٔ المناک مین خاک اڑانا۔ وحشت وجنون کے بدولت مشہور خاص و عام ہونا۔ آخرکار وصل دلدار سے شادکام ہونا

کسیوقت مین ملک ہندوستان
سنا ہے کہ تھا غیرت بوستان

اور ابھی یہان کے سب زہرہ جبین
نہ ہین اور نہ ہوویںگے ہرگز کہین

جسے دیکھئے غیرت حور ہے
نشے مین وہ حسن کے چور ہے

بجز اسکے کہنا ہے دیوانہ پن
کہ یہ سچ ہے سب ہین بت سیمتن

بت سیمتن کیا دلارام ہین
حقیقت مین یہ لچھمن و رام ہین

مژہ ان کی ہوتی ہی سینے کے پار
ستمگر ہین کافر ہین زنار دار

غرض ایک راجا کی لڑکی حسین
سنا ہے کہ تھی مہر چرخ برین

سمن بو تھی اور لالہ رخ نام تھا
سدا ناز او دلبری کام تھا

ہوا اس پہ عاشق کہین کا کنور
کہ تھا وہ بھی صورت مین رشک قمر

مے عشق سے مست اور جام نام
کرے مہر جھک جھک کے جسکو سلام

غرض لالہ رخ پر وہ مرنے لگا
نہ سوچا کچھ الفت کا انجام جام
دئے لالہ رخ کی محبت نے داغ
گیا آخرش کو وہ عاشق مزاج
کہان جائینگے اب اِسے چھوڑ کے
مچاتا تہا ہر وقت شور و فغان
ہوا سب مین چرچا فلانا جوان
ہوئی اس کی راجا کو آخر خبر
خبر لیجئے ورنہ اچھا نہین
یہ سنتے ہی راجا نے جلکر کہا
ولیکن وزیر دن نے کی التماس
سیاست کا یہان زور چلتا نہین
کہ پیتے ہی عاشق کو آجای ہوش
یہ سنتے ہی شادیکا کرکے قرار
مگر وصل موتہ کا نوالہ نہین
حسد سے نیا رنگ لاتا ہے پھر
سبب یہ کہ صورت مین تہی شاہ ماہ
مزاج معلّی گیا عرش پر
کہین ایک دن شاہ عالی خصال
ہوا شاہ اس بات سے پر غضب
جو ایسا ہو وہ کیون کسی سے ڈرے
کہا دل مین اپنے کہ اپنے تئین
کہا ڈھونڈھ اب کوئی ایسا جمیل
یہ سنتے ہی فرمان شاہی وزیر
مگر جیسا وہ چاہتا تہا حسین

فدا جی سے جی اوسپہ کرنے لگا
ہوا سرگران پی کے الفت کا جام
کہلا جام کے صاف سینہ پہ داغ
دربار چھوڑ کے تخت و تاج
اٹھین گے یہان ہی تو سر پھوڑ کے
نہ لگتی تہی تالو سے اوسکی زبان
فلانی پہ مرتا ہے دیتا ہے جان
کہ پیدا ہوا ہے کوئی بے جگر
نکرجائے تاثیر نالہ کہین
اسے قید ہستی سے کردو رہا
دوا عشق کی یہ نہ آئیگی راس
بلا کی طرح عشق ٹلتا نہین
نہ باقی رہے کچھ بھی جوش و خروش
گیا اوسکو راجہ لئے امیدوار
سمجھنا نہ آسان تم اسکو کہین
نیا شعبدہ اب دکھاتا ہی پھر
خم زلف مین پھنس گیا بادشاہ
قدم کون رکھتا تہا اب فرش پر
گیا دیکھنے کو جو اوس کا جمال
لگا پوچھنے اس سے اسکا سبب
غرض کیا جو منت کسی کی کرے
سمجھتی ہے یہ حد سے زیادہ حسین
کہ ہوجائے یہ جسکے آگے ذلیل
چلا ڈھونڈنے رشک ماہ منیر
ملا اور نہ ملنا تہا ہرگز کہین

نہ سمجھا کہ دل کا لگانا کہین
کیا حضرت عشق نے یو عمل
نہ دین کی خبر اور نہ دنیا کا ہوش
کہا کچھ بھی نیکی خدا دے اگر
وہ نالے سنائے کہ گردون دون
چھپاوے کہانتک کوئی راز عشق
محبت کا گھر گھر فسانہ ہوا
کیا دام گیسو نے اوسکو اسیر
یہ الفت ہی کرتی ہی دو دل مین راہ
جو وہ اپنے جینے سے خود سیر ہے
سری من مہاراج کو ہو خبر
مگر ہان مقرر شراب وصال
یہی آپ اوسکی دوا کیجئے
خبر سنتے ہی وصل گلفام کی
یہ ہی چڑھ گئے گردنکی اور بیری
کوئی بادشاہ ایک اپنی کنیز
بس اب خوف کیسا ہوا اور حال
غرض منہ جو حاکم کے وہ چڑھ گئی
تو نخوت سے اٹھی نہ تعظیم کو
کہا حسن و صورت مین مجھسا کہان
یہ سنکر شہنشاہ گردون رکاب
اوسیوقت بلوا کے دستور کو
پریرو ہو اور غیرت حور ہو
صبا کی طرح سے چمن در چمن
پھر آ گھر کو لاچار ڈرتا ہوا

برا ہے بلا ہے کچھ اچھا نہین
جنون کا سا ہونے لگا کچھ خلل
سدا ایک سا لب پہ جوش و خروش
تو بس ہم ہین اور سر ہے اور سنگ در
ہلا اور ہلکر ہوا سرنگون
عجب طور کے ہین کچھ انداز عشق
کہ لو جام بھی اب دوانہ ہوا
ہوا عشق مین لالہ رخ کے فقیر
کہ ناوک کا ہے تیر عاشق کی آہ
تو پھر قتل کرنے مین کیا دیر ہے
مرے پر یہ کرتا ہے دونا اثر
حقیقت مین رکھتی ہے اپنا کمال
مئے وصل یعنے پلا دیجئے
دوبارہ ہوئی زندگی جام کی
ذرا آگے دیکھو عجب سیر ہے
سنا ہے کہ رکھتا تہا از حد عزیز
مثل ہے کہ سیّان بنے کوتوال
تکبر مین فرعون سے بڑھ گئی
ذرا پشت خم کی نہ تسلیم کو
زمانہ مین دیکھو تو کوئی نہین
خجل ہو گیا بن نہ آیا جواب
بیان کرکے سب حال مذکور کو
زسر تا قدم شعلۂ طور ہو
پھرا سونگھتا بوئے گل پیرہن
وزارت کا افسوس کرتا ہوا

کہا تنے ہی میں چلتے چلتے پھیر / دکھائی دیا ایک دلبر حسین
قضارا جو اوسپر نظر پڑ گئی / غرہ تیر سی جلسے ہی گر گئی
کہا جا کے سلطان سے اے بادشاہ / لگا تہا اک غیرت مہر و ماہ
اوسیوقت سلطان نے بھیجا پیام / کہ لیجائے ہمکو وہ ماہ تمام
ادہر تو طبیعت تہی آئی ہوئی / اوسیوقت اوسپر چڑہائی ہوئی
سنا جب کہ راجا نے آتی ہے فوج / غضب میں بہری جیسے دریا کی موج
کیا شہ نے آتے ہی اوسکا حصار / مگر تہا وہ قلعہ بہت استوار
بہت دن رہی فوج شاہی خراب / دیا فتح نے آخرش کو جواب
غرض صلح کو شہ نے بہیجا وزیر / کہ کم ہو کسی ڈہب سے یہ دار و گیر
اور اوس کا ملازم کہ تہا نیک خو / کہڑا رہ گیا بر لب آب جو
پڑا عکس پانی میں اوس ماہ کا / تو آیا نظر نور اللہ کا
پہرا جب وہان سے وہ دانا وزیر / تو دکہلا کے وہ صورت دلپذیر
غرض جا کے تصویر کی پیشکش / ہوا دیکہتے ہی شہنشاہ غش
یہی ہے کہ جی سے گذر جائینگے / مگر اپنا دلبر تو دیکہ آئینگے
یہانتک ہوا شوق اوس حور کا / نوکر بنا شاہ دستور کا
غرض جا کے بیٹہا اوسی نہر پر / کہ شاید ہو وہ ماہ پہر جلوہ گر
ہوئی اور بہی پہر تو وحشت فزون / تڑپنے لگا دل کہ ہو جائے خون
طبیعت جو ٹہیری شہنشاہ کی / ذرا کم ہوئی یاد اوس ماہ کی
کہیں ایک لونڈی نے یہ دیکہکر / کہا اپنے دل میں کہ بل بے جگر
تعجب ہو کیونکہ اس بات پر / یہ دل ہے ٹکے گز کی اوقات پر
بخوبی غرض اوسکو پہچان کے / اوسیجا کہڑی ہو گئی آن کے
اوسیوقت لونڈی نے مالا اوتار / کہا لیجئے شاہ عالی وقار
نشے میں کہڑا کہلکہلایا کیا / وہ موتی بہی لیکر کہلایا کیا
دوبارہ جو پہر موتیون کے لئے / شہنشاہ نے ہاتہ اونچے کئے
ورا خواندی و خود بدام آمدی / نظر پختہ تر کن کہ خام آمدی

مگر کون دلبر سنو اوس کا نام / وہی لالہ رخ جسپہ عاشق تہا جام
بہت دل میں اپنے ہوا شادمان / دوبارا پڑی جان پہچان میں جان
غلط ہے جو کہئے اوسے حور ہے / حقیقت میں وہ شعلۂ طور ہے
مگر سوچکر دین کا اختلاف / کیا باپ نے اوسکے انکار صاف
کہ لڑ بہڑ کے لاوینگے دلدار کو / تصدق کرینگے دل زار کو
چہپا قلعہ میں خوف سے جان کے / بہلا کون آگے ہو طوفان کے
وہان زور کچہہ پیش جاتا نہ تہا / کہ وہ دور سے مار کہاتا نہ تہا
ہوئی پہر یہی تجویز جہک مار کے / کہ اب صلح کر لیجئے ہار کے
گیا وہ تو خلوت میں راجہ کے پاس / کرے تاکہ اس راز کو التماس
قضارا دریچہ میں آکر حسین / لگی جہانکنے وہ ہی زہرہ جبین
ملازم نے دیکہا جو یون غور سے / لیا کہینچ نقشہ اسی طور سے
کہا میں نے کہینچا ہے اس ماہ کو / اسے چلکے دیجے شہنشاہ کو
افاقہ میں آکر کہا سو ہو / ہمیں بہی وہانتک ذرا لیچلو
بہانہ سے پہر شہ نے بہیجا وزیر / چلا آپ ساتہ اوسکے بنکر فقیر
یہ الفت بری ہے جو چاہے کرے / خدا عقل دیوے تو اس سے ڈرے
رہی دیر تک گو یہی آرزو / نہ آیا مگر ہاے وہ ماہرو
مگر سہیلیون نے تماشا کیا / یہ اوچہلین کہ دل اوسکا ٹہیرا لیا
تو مالا کا ایک ایک موتی نکال / کہلانے لگا انکو وہ خوش خصال
غضب ہے کہ ہو کر سپاہی فقیر / سمجہتا ہے موتی کو ایسا حقیر
مگر ہو نہو یہ تو ہے بادشاہ / محبت نے اسکو کیا ہے تباہ
نہ بولی نہ اوس سے کیا کچہ کلام / کہ اتنے میں موتی ہوئے وہ تمام
تصور میں لیکن صنم کے وہان / نہ تہا ہوش اتنا کہ ہم ہیں کہان
ہوا اور بہی پہر تو اوسکو یقین / کہ یہ بادشاہ ہے سپاہی نہیں
تو لونڈی نے اچہی طرح انکو تہام / کہا اے شہنشاہ عالی مقام
فرستادت اقبال او پیش من / زہے طالع و دولت اندیش من

کہا شاہ نے مین کہان وہ کہان
سراسر غلط ہے یہ وہم و گمان

دل خود ز بد عہدی آزاد کن
وزین خوبتر شاہ را یاد کن

سپاہی کے یہ دل ہوئے مین کہین
چھپائے سے خورشید چھپتا نہین

کہان جاؤگے اب بیان ہے اجی
نچھوڑون گی جبتک کہ ہے جی مین جی

لڑائی بھڑائی سے باز آئین گے
ولایت کو سیدھے چلے جائین گے

سوا اسکے جب کچھ نہ دیکھا علاج
تو بولا وہ ہی صاحب تخت و تاج

جب اسطرح سے عہد و پیمان کیا
تو لونڈی نے شہ کو رہا کر دیا

اب ایسی محبت سے باز آئیے
جو مرنا ہی ہو زہر کھا جائیے

غرض چھوڑ کر لالہ رخ کا خیال
وطن کو گیا شاہ فرخندہ فال

گہ آیا تھا کس دھوم سے بادشاہ
نہ دیوے گا دم بھر بھی کوئی پناہ

وہ لونڈی یہ سن مسکرانے لگی
ہنسی ایسی باتون پہ آنے لگی

کہا راجہ صاحب سنو غور سے
بھگایا اسے مین نے اس طور سے

خفا ہو کے اتنی ہی سی بات مین
بچاری کو بھیجا حوالات مین

نہ نکلا مگر اُس کے جی کا غبار
رہا ایکمدت یہ ہی دل مین خار

اگر اب بھی اے شاہ فرخندہ خو
کسی ماہ پیکر کی ہو آرزو

اگر جی مین جی ہے تو یہ جان نثار
فدا تم پہ ہو جائیگی ایکبار

وہ ہی پھر لڑائی کا سامان ہوا
فلک جان شیرین کا خواہان ہوا

فلانی جگہ لالہ رخ سنہر ہے
نہانے کو آتی ہے شام و سحر

چنانچہ یونہین اسکو وہ لے گیا
کلیجہ پہ ایک داغ سا دے گیا

ادھر لالہ رخ بھی غم و درد سے
لگی شغل کرنے دم سرد سے

ہوئی آخرش یہ خبر جام کو
کہ شہ لے گیا اُس دلارام کو

چلا راجہ اُسی شہر کے آس پاس
وہ پہنچا دلیکن بہت بدحواس

غرض وہ غم عشق کا پائمال
نہ رکتا تھا جانے کا جی کے ملال

محبت مین چشم سیہ فام کی
غزالون سے الفت بڑھی جام کی

تماشا یہ ہر ایک نے دیکھ کر
شہنشاہ کو جا کے دی یون خبر

مرا چون نہی در عیار کسے
کہ یابی چو من پاسبانش بسے

کہا اوسنے پھر شاہ سے ایحضور
یہ باتین بنانی بھلا کیا ضرور

سمجھ لو کہ اب آن پہنچی اجل
محبت نے سینے مین ڈالا خلل

مگر ہان جو کہا و خدا کی قسم
کہ لشکر مین جاتے ہی بھیجا ہے ہم

تو بیشک ملے اس جگہ سے نجات
نہین آگئے ہو ہی قسمت سے ہات

خدا کی قسم تیری جان کی قسم
اطاعت سے اب سر نہ پھیرینگے ہم

کہا شاہ نے الامان الامان
بڑی مشکلون سے بچی ایکجان

رہے جسمین یون رات دن جانکنی
وہ الفت نہین جی کی ہے دشمنی

محل مین کہین ایکدن بر محل
گیا راجہ صاحب کے منھ سے نکل

مگر وہ شجاعت دکھائی اسے
کہ گھر تک کی ڈھیری لگائی اسے

خفا ہو کے راجہ نے اُس سے کہا
ہنسی کیون سبب اسکا جلدی بتا

غرض جو ہوا تھا سنایا اوسے
یہ سن اور بھی طیش آیا اسے

مگر پھر سفارش سے دو چار کی
رہائی ہوئی اوس گنہگار کی

کیا جل کے یہ آخرش اُسنے کام
کہ سلطان کو چپکے سے بھیجا پیام

تو پھر اس طرف کو عنان پھیرئیے
دوبارا ہمین آن کر گھیرئیے

یہ پیغام سنتے ہی شاہ زمان
بس اک آن مین آن پہنچا وہان

وہ لونڈی بھی چپکے گئی شاہ پاس
کہا کان مین اسطرح التماس

دہان چپکے کشتی پہ ہو کر سوار
جہان چاہے لیجا تو اے شہر یار

غرض اقربا سارے دردالدین
مچانے لگے رات دن شور و شین

جو کچھ پوچھتا بھی کبھی بادشاہ
تو آنسو نکلتے تھے یا منہ سے آہ

چلا شور و فریاد کرتا ہوا
غم ہجر دلبر سے مرتا ہوا

نہ جینے کی پروا نہ مرنے کا غم
زبان پر سدا ہائے ہے وا ستم

محبت کے اتنے اٹھائے ستم
کہ مجنون سے بھی بڑھ گیا دو قدم

محبت سے وحشی بیابان کے
وہین بیٹھتے تھے سدا آن کے

کہ اے شاہ ذیجاہ والا ہمم
لیا قیس نے پھر دوبارا جنم

اگر قیس نے نفعہ وہ نہین
تو ہوگا اوسی کا کوئی جانشین

قدم رنجہ کرکے وہان تک چلو
نہ دیکھا ہو مجنون کو تو دیکھ لو

یہ سنکر تعجب سے شاہ زمان
اُسی گل کو لے ساتھ پہنچا وہان

حقیقت مین یہہ عشق اُستاد ہے
اسے لا کہا شعبدہ یاد ہے

یہی سحر دکھو دکھایا او نہین
کہا انکا کہان جا ملایا او نہین

غرض شاہ کیا دیکھتا ہے یہان
کہ یک مرد عاشق ہے بہ نیم جان

کسیکے تصور مین ہے گفتگو
کہ اے لالہ رخ سیمتن ماہرو

کدہر کو گئی ہائے او مہربان
تجھے ایسی حالت مین ڈھونڈھون کہان

اُٹھائے سے اٹھے نہین وہ قدم
بھروسا نہین زیست کا ایکدم

محبت مین تیرے جنون ہو گیا
فسانہ یہہ آخر فسون ہو گیا

جو شکل اب بھی اپنی دکھا دیجئے
تو مرتے سے گویا بچا لیجئے

یہ احوال جب لالہ رخ نے سنا
تو سر دونون ہاتھون سے اپنا دہنا

نہایت ہی بیتاب ہونے لگی
یہانتک کہ چلا کے رونے لگی

یہ دیکھا تو شہ نے تعجب کیا
کہ مین اسنے کس واسطے رو دیا

کہا جام سے جاکے او بے جگر
غضب کا ہے نالہ مین تیرے اثر

کیا تونے کچھ ایسا پڑھکر عمل
کہ سنتے ہی خود آئے آنسو نکل

مگر یہہ بتا کس پہ مرتا ہے تو
سبب کیا ہے نالہ جو کرتا ہے تو

یہ سنکر کیا حال سارا بیان
جو گذرا تھا اوسپہ یہان تا وہان

مگر اس لطافت سے اور درد سے
کہ ایک شور اٹھا زن و مرد سے

پھر آیا شہنشاہ کا غم سے دل
سنا جب یہہ قصہ ہوا مضمحل

گلے سے لگایا اٹھا خاک سے
کیا وعدہ وصل غمناک سے

بعزت غرض لائے گھر جام کو
حوالے کیا رشک گلفام کو

بمشکل ملی لالہ رُخ جام سے
نہ تھی آس کچھ چرخ ناکام سے

رہے دونو پھر چین سے عمر بھر
نہ سوزش تھی دل مین نہ درد جگر

بتا تو ہی اب اے ستمگر فلک
یہ آفت اوٹھادین بھلا کب تلک

بس اب باز آ ظلم اور جور سے
بلادے ہمین بھی اسی طور سے

پھر اب ساقیا بھر کے دے جام مل
کہ آتا ہے گلشن مین وہ رشک گل

نئے گل گلستان مین پہولین گے آج
گل و غنچہ خوبی کو بھولین گے آج

کوئی عاشقون کو بغیر از وصال
سنبھالے تو انکا سنبھلنا محال

مسیحا بھی گر تم کہین آن کے
تو یہ لوٹ جاوین وہین جان کے

غرض مثل کاکل بگڑتے ہین یہ
فقط یار کے پاؤن پڑتے ہین یہ

جہاندار کا بھی یہی طور تھا
ابھی اور تھا اور ابھی اور تھا

اتنی کہانیان توتے نے سنائین مگر جہاندار کو چین نہ آیا مجنون سے زیادہ اپنا حال بنایا ایکدن وہ رشک لیلی یعنی بہرور بانو سیر گلزار کو تشریف لائی شاہزادہ کو اس صورت مین دیکھکر بہت گھبرائی آتش عشق سے بیتاب ہوئی دل کو رنج و تعب ہوا یہی گدخدائی کا باعث شادی کا سبب ہوا

وہ طوطا سر اپنا کھپاتا رہا
شب و روز قصے سناتا رہا

مگر کون سنتا تھا بکواس کو
کسی بھی نہ تھی عقل ہو پاس کو

اُسے اور ہوتا تھا سنکر جنون
فسانے بھی اُسکے کئے ہین فسون

جہاندار دیوانہ خو ہو گیا
یہ اشکون کا پانی لہو ہو گیا

نکلتے تھے آنکھون سے پہلکے گہر
ہوئے لعل آئے جو لخت جگر

کٹاری تھی برچھی تھی یا سانس تھی
جہان دل تھا اُس جگہ پھانس تھی

کھٹکتا تھا سینے مین کچھ [illegible]
ہٹاتا نتھا اپنے دلپر سے ہاتھ

صبا کی طرح سے وہ زار و نزار
تجسس مین اُس گل کے لیل و نہار

تڑپتا تھا گلشن مین چارون طرف
دل و جان کرتا تھا دونون تلف

کسی دن سحر کو جو باد سحرا
چلی مست ہو ہو کے گلزار پر

کھلے غنچہ و گل چمن در چمن
ہوا صحن گلزار رشک ختن

تو گوشہ سے اٹھکر بحال تباہ
چلا سیر کرنے جہاندار شاہ

نظر ایک بلبل پڑا اس شاخ پر
بتصور مین گل لیئے دلدار کے
جہلندار بہی دیکہکر بہک گیا
تو عاشق ہے عاشق ہی تیرے صفیر
بہی گفتگو ہو رہی تہی وہان
ادہر آئی ہودج مین ہوکر سوار
نگر یہ بنانا کہ بہر رشک ماہ
تحیر مین ویساہی بیٹہا رہا
کہان مین کہان وہ فقط وہم ہے
سبب یہ کہ اُس جعد مشکین کی بو
گلون کو ہوئی شرم سے بیکلی
خوشی ہوکے سبزے نے چومے قدم
اسے داغ لالہ دکہایا گیا
صبا جاکے پنکہا ہلانے لگی
نکل جائے جو گلستان سے
عماری سے نکلی کوئی پیرزن
کمر دوہری جیسے بالکل کمان
نگر سوت سے سر ہلاتی ہوئی
ہوا ناگہان ادسطرف کو گذر
کلام ادس کا تہا گوہر آبدار
ہوئی سخت حیرت مین وہ پیرزن
تعجب سا کرکے بصد سوز غم
کہ یان ایک درویش ہے خوشجمال
کہٹکتا ہے پہلو مین دل مثل خار
الگ دست نازک سے پردہ اٹہا

نکلتے تہے جسکے پرون سے شرر
کہڑا چومتا تہا قدم خار کے
جو بہر دیا پایا وہان رک گیا
جگر تک پہنچی ہے مانند تیر
کہ اتنے مین وہ زینت بوستان
بڑے ناز سے جیسے باد بہار
حقیقت مین اپنا ہی ہے بادشا
مگر ہان یہ کلمہ زبان سے کہا
یہ چرخ ستمگار بیرحم ہے
اڑی صحن گلشن مین ہر جا پہ بو
کہلے اور کہل کر ہوئے پہر کلی
حسد سے ہوا سرو قمری کو غم
گل نرگس آنکہین چرایا کیا
مگر بوئے گیسو چرانے لگی
صبا بہی جو آوے تو فرمان سے
کہ تا آپ خالی کرادے چمن
سرو پا یہ تہا دائرہ کا گمان
وہ بڑہا سا منہہ پلپلاتی ہوئی
کہ بیٹہا تہا جس جا وہ شوریدہ سر
سخن ادس کا ہوتا تہا سینہ کے پار
کہ یہ کون گلرو ہے رشک چمن
پہری دہانے لنبے اٹہاتی قدم
خدا جانے کسکا ہے اوسکو خیال
وہ روتا ہے جیسے کہ ابر بہار
جو دیکہا تو غش کیا دم گہٹا

جلاتا تہا نالہ سے گلزار کو
دہوان سا نکلتا تہا منقار سے
کہاروں کے سنتا ہی اوعندلیب
مگر میرا نالہ کبہی تو سُنے
دیا تہا اسے جسنے یہ خار غم
پڑا سر پہ سایہ جو دلدار کا
کہان تہی یہ امید اوسکو بہلا
اوچہلتا ہے پہلو مین دل بار بار
سواری غرض آکے ٹہیری وہین
شجر باغ کے ہوگئے سب نہال
اگر کوئی غنچہ قضارا کہلا
ہوا یا بگل سرو اللہ رے شوق
بہت دل مین سنبل پریشان ہوا
ہوا حکم خالی ہو یہ بوستان
نہ بیگانہ رہجائے کوئی کہین
محبت تہی اوسکو بدرجہ کمال
روئی کی طرح سارا جونڈا سپید
چلی ہولے ہولے عصا ٹیکتی
نہ پائی فقیرون کی سی رسم و ریت
جبین سے چمکتا تہا جاہ و جلال
سجایا ہے کیون تن پہ ایسا لباس
گئی ہانپتی شاہزادی کے پاس
قلندر بظاہر ہے وہ مہ جبین
یہ سنتے ہی دل کو ہوئی آرزو
نگہ چار ہوتے ہی پہچان گے

لگاتا تہا آتش خس و خار کو
سلگتا تہا آہ شرربار سے
تجہے وصل گل کا ہو جلدی نصیب
تو جل جائے پنجون سے سر کوہنے
اٹہاتا تہا جسکے لئے بار غم
کہلا غنچہ دل جہاندار کا
کہ یون اپنے گہر آئے وہ دلربا
وہ کیا آج آتا ہے گلگون لوس
چمن ہوگیا رشک صحرای چین
ہوئے پائے بلبل سے گل پائمال
تو اوسکو طپانچہ صبا کا ملا
لیا ڈال قمری نے گردن میں طوق
فدا زلف پر ہو یہ ارمان ہوا
فرشتہ بہی رہنے نپاوے یہان
مگر خیر سبزہ کا کچہ ڈر نہین
کہ دائی تہی بانو کی یہ پیرزال
نہ تہی سانس لینے تلک کی امید
بہت غور سے ہر طرف دیکہتی
کہڑی ہوکے کرنے لگی بات چیت
ٹپکتا تہا چہرہ سے رنج و ملال
یہ بیٹہا ہے کیون اسطرح سے اداس
کیا جاکے خدمت مین یون التماس
مگر فی الحقیقت قلندر نہین
کہ دیکہون تو کیسا ہے وہ ماہرو
کہا دل مین قربان میں آپکے

خدا جانے کیون یہ شہ بے نظیر ، ہوا اسلئے رٹ چھوڑکے یون فقیر
بس اتنے مین بانو بھڑکنے لگی ، محبت کی آتش بھڑکنے لگی

اوسیدم ہوئی آرزوئے وصال ، مگر آگیا پھر حیا کا خیال
ارادہ تو تھا یہ کہ شام و سحر ، ہٹاوے نہ چہرے سے اُسکے نظر

مگر ہٹ گئی دیکھکر شرم سے ، ہوئی ہمدمی نالۂ گرم سے
دم سرد بھر کر کہا اوف فو ، کوئی ہو تو مجکو ذرا تھام لو

وہ بڑھیا گلے سے لگانے لگی ، نہ سنبھلی تو آنسو سے بہانے لگی
کہا کیا ہوا ایک بیگ جانجان ، کہا کیا کہون مادر مہربان

مجھے ایک مدت ہوئی منقضی ، کہ مرتی ہون اُسپر نکلتا ہے جی
تڑپتی تھی بسمل سی شام و سحر ، نہ تھی جان کی بھی مجھے کچھ خبر

ہوا ایک بیگ اب جو یہ سامنے ، کیا کوچ سینے سے آرام نے
خدا اسکے لئے کوئی تدبیر کر ، کہ آکر گلے سے لگے سیمبر

نہین ہے مری مامین مرجاؤنگی ، جہان سے ابھی کوچ کرجاؤنگی
یہ سنکر تو گھبرائی وہ پیرزن ، کہا لونڈی اور مشکل کٹھن

نصیحت سے بولی کہ بیٹا سنبھل ، کہین چھوڑا ہی نجاوے نکل
ذرا سوچ اے رشک ماہ منیر ، کہان تو کہان یہ نگوڑا فقیر

یہ مفلس ہے روٹی کو محتاج ہی ، مری جان تو صاحب تاج ہی
یہ جوگی ہے اور تو شہنشاہ ہی ، یہ ذرہ ہے تو غیرت ماہ ہے

مین قربان سودا یہ سر سے نکال ، اری دیکھ عصمت مین رخنہ ڈال
شریفون مین یہ کوئی کرتا نہین ، کوئی جان کے جان مرتا نہین

کہا شاہزادی نے اے پیرزال ، سٹرن کیون ہوئی ہی کدہر ہے خیال
اری عشق ہے وہ شہ بے نظیر ، جسے ایک سے ہین امیر و فقیر

اری باولی الفت و چاہ مین ، نہین فرق مفلس مین اور شاہ مین
لڑی آنکھ جس سے وہ ہی شاہ ہے ، جو ذرہ بھی ہے غیرت ماہ ہے

مرے جس پہ وہ ہی مسیحا ہوا ، نہین تو مسیحا بھی ہو کیا ہوا
کیا جسکے سینے مین اسنے شگاف ، بھلا اور مرا اوسکو سب ہے معاف

سمجھتا نہین وہ حسب و نسب ، ادب آپ کرتا ہے اُس سے ادب
علاوہ ازین یہ پیارا جوان ، قلندر نہین ہے شہ خسروان

نہ جا اسکے ظاہر پہ اے بیوقوف ، کہ خورشید ہی کے لئے ہی کسوف
خفا ہو کے کہنے لگی پیرزن ، کہ بس بس زیادہ ودانی نہ بن

جوانی پہ کیا تیری آئی امنگ ، کہ کھونے لگی ہائے ناموس و ننگ
نہ کھووے گا تبو کوئی آپ کو ، لگے گا مگر داغ ہا باپ کو

بھلا سوچ تو شاہ والا تبار ، روا کیونکر رکھے گا یہ ننگ و عار
کریگا ترا عقد اخیان سے ، نہ حیوان بن دیکھ انسان ہے

ترا فیل کوئی نچا دیگا بیش ، عبث یو نہین کرتی ہی سینے کو ریش
مگر ہائے الفت ستم ہے ستم ، غضب ہے جہان اسکا ہووے کرم

بھلا عاشقون کی تو کیا بات ہے ، غم و دردِ اون کو تو دِنرات ہے
یہ معشوق کو بھی نہین چھوڑتے ، کسی سے غرض منھ نہین موڑتے

وہ لیلی بھی یکبار مجنون ہوئی ، محبت سے حالت دگرگون ہوئی
کہا ہنسکے دیکھو خدا سے ڈرو ، بڑی بی بہت سی نہ ٹر ٹر کرو

تمھین عشق و الفت سے کچھ مس نہین ، مین سمجھاؤن کیونکر مرا بس نہین
تمھین بھی کرے کاش الفت اسیر ، کہ تا قبر مین جاکے اوٹھے خمیر

کرو بوڑھے ہے جونڈے سے آہ و فغان ، بڑی بی کے سمجھے بچین تالیان
جوانی مین بھی ہائے بھڑکی نہ آگ ، کسی سے نہ تمکو ہوا کچھ سہاگ

نہین آج ہوتی تمھین کچھ خبر ، کہ کیا غم ہے اسکے دل و جان پر
بڑی بی قسم ہے کہ اب کے وصال ، مجھے زیست ہے ایک لحظہ محال

نصیحت سے ہوتا ہے زیادہ جنون ، مین تجھ بھر سے بہتر ہے کیونکر کہون
کیا عشق اب عقل مجھ مین کہان ، نکر دیکھ مجھسے جنین و چنان

یہ سنکر ڈری دلین وہ پیرزن ، کہا طشت از بام ہے یہ لگن
مین بولون تو کہتی ہی تو بک نہین ، جنون اسکے ہونے مین کچھ شک نہین

